# انوارِ انوری

تذکرہ

امام المفسرین، خاتمۃ المحدثین فی الہند، آیۃ من آیات اللہ

حضرت علامہ سید محمد انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ

از


حضرت مولانا محمد انوری رحمۃ اللہ علیہ

(تلمیذِ حضرت اقدس)


مقدمہ

شیخ التفسیر و الحدیث حضرت مولانا مفتی محمد زر ولی خان

دامت برکاتہم

ناشر


شعبۂ نشر و اشاعت

جامعہ عربیہ احسن العلوم

بلاک ۲، گلشن اقبال، کراچی

# انوارِ انوری

تذکرہ

امام المفسرین، خاتمۃ المحدثین فی الہند، آیۃ من آیات اللہ

حضرت علامہ سید محمد انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ

از

حضرت مولانا محمد انوری رحمۃ اللہ علیہ

(تلمیذِ حضرت اقدس)

مقدمہ

شیخ التفسیر و الحدیث حضرت مولانا مفتی محمد زر ولی خان

دامت برکاتہم

ناشر

شعبۂ نشر و اشاعت

جامعہ عربیہ احسن العلوم

بلاک ۲، گلشن اقبال، کراچی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم


نام کتاب: انوار انوری

تالیف: حضرت مولانا محمد انوری رحمۃ اللہ علیہ

موضوع: احوال و واقعات، تذکرۂ امام المفسرین، خاتمۃ المحدثین فی الہند، آیۃ من آیات اللہ حضرت علامہ سید محمد انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ

طابع: سید محمد حسن طارق

سنہ طباعت: ربیع الثانی، ۱۴۲۵ھ

تعداد: ۱۰۰۰

ناشر

**شعبۂ نشر و اشاعت**

**جامعہ عربیہ احسن العلوم**

بلاک۲، گلشن اقبال، کراچی

فون: ۴۹۶۸۳۵۶، ۴۸۱۸۲۱۰


## الانتساب

خدا کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ حضرت اقدس امام العصر مولانا انور شاہ صاحبؒ کی سوانح پر یہ دوسری کتاب ''انوار انوری'' منصۂ شہود پر آ رہی ہے اس سے قبل محترم عبدالرحمٰن کُند ومقبوضہ کشمیر کی کتاب ''الانور'' جو تقدسِ انور کے نام سے ہمارے ہاں سے شائع ہو چکی ہے حق تعالیٰ کا شکر و احسان ہے کہ جامعہ عربیہ احسن العلوم میں تقریباً ۱۸ سال سے بخاری و ترمذی کے اسباق پڑھانے کی سعادت نصیب ہوئی شاہ صاحب ہی کی برکت ہے کہ باذوق طلباء کی ایک کثیر تعداد متوجہ ہے۔ فی الحال ۳۰۰ طلباء دورہ حدیث میں مشغولِ درس ہیں۔ ''انوار انوری'' جو حضرت شاہ صاحب کے قابل اور وفادار شاگرد حضرت مولانا محمد انوریؒ لائلپوری کی شاہکار تصنیف ہے ان کے فرزند ارجمند کے توسط سے مجھ تک پہنچی میں نے اس نعمت کا اپنی بساط کے مطابق شکر بجالانے کی کوشش کی اور ''انوار انوری'' کافی حد تک مناسب کاغذ اور طباعت کے ساتھ منصۂ شہود پر آ رہی ہے خداوند تعالیٰ ہی کا شکر و احسان ہے کہ ہمارے بزرگ دوست حاجی عمر فاروق جو احسن العلوم کے انتظام و انصرام میں ایک وفادار عقیدت بردار کی طرح اپنے خزانوں کے ساتھ پیش پیش ہیں، انہی کے اخلاص کی برکت ہے کہ جامعہ عربیہ احسن العلوم کی ایک مقتدر شاخ سیر گاہ روڈ ماڑی پور کی تعمیر و تعلیمات کا سلسلہ رواں دواں ہے برادرم عمر فاروق کے نونہال صاحبزادے حافظ احمد عمر اور حافظ حسن عمر سلمھما اللہ کی معصومانہ ولولے اور جذبہ وایثار کے ثمر بار نتیجے کے طور پر ''انوار

انوری" تیار ہو کر علمِ دین کے قدر دانوں کو پہنچائی جا رہی ہے۔ حق تعالیٰ یہ کاوشیں قبول فرمائے اور حضرت اقدس امام العصر مولانا انور شاہ صاحبؒ کے رفع درجات اور کتاب میں مذکور جملہ اہلِ حق کے ایصالِ ثواب اور ہم تک کتاب پہنچانے والوں کے درجاتِ عالیات اور خود ہمارے لئے سرمایہء ہدایتِ دُنیا اور ذخیرہ مغفرت و نجات و دُخولِ جنت الفردوس بنائے۔ حق تعالیٰ شانہ جزائے خیر دے برادرم پروفیسر حزل حسن صاحب کو جو حضرت اقدس شاہ صاحب کے عقیدت و احترام میں ایک مثالی مقام رکھتے ہیں کتاب کی تحریر و تصحیح میں شب و روز نہایت جانفشانی کے ساتھ مشغول رہے۔ اللہ تعالیٰ اس انسانی اور ایمانی جدوجہد کو خصوصی قبولیت سے شرف پذیرائی عطا فرمائے۔

وما ذلک علی اللہ بعزیز

والسلام

الاحقر والافقر

محمد زرولی خان عفا اللہ عنہ

خادم جامعہ عربیہ احسن العلوم

وخادم الحدیث والتفسیر والافتاء بہا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# فہرستِ انوارِ انوری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

MUHAMMAD ZAR VALI KHAN
KHADIM AL JAMIA-TUL ARABIA AHASAN UL ULOOM KHADIM UL HADITH WAL-TAFSEER WAL IFTA AL JAMIA-TUL ARABIA AHASAN UL ULOOM GULSHAN-E-IQBAL BLOCK 2, KARACHI PAKISTAN TEL: [illegible]

محمد زر ولی خان
الجامعة العربية احسن العلوم





الحمد للہ رب العلمین و صلی اللہ وسلم علی رسولہ الکریم و نبیہ الامین، وعلیٰ الہ و اصحابہ افضل الخلائق بعد النبیین، و من بھدیھم اقتدی وبآثارھم اقتفی، من المفسرین والمحدثین و فقھاء الدین، آمین یا رب العالمین. اما بعد!

حق تعالیٰ شانہ کا ارشاد ہے "انما یخشی اللہ من عبادہ العلماء"، اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی صحیح ترین حدیث جو بخاری اور مسلم میں موجود ہے بحوالہ حضرت نعمان ابن بشیرؓ العلماء ورثة الانبیاء ۔ چنانچہ حق تعالیٰ نے اس امت کے اوائل واواخر میں بلکہ ہر دور اور زمانہ میں ایسی گراں قدر ہستیاں پیدا فرمائیں جو ایک طرف خشیت وتقویٰ کے پیکر مجسم تھے تو دوسری طرف علوم وکمالات میں انبیاء کے بعد سب سے بڑا اور آفاقی طبقہ امت کے لئے خیر ورشد کے نفع رسانی کے لئے رہا ہے،

حضرات صحابہؓ تو اولئک ھم المومنین حقا کے مصداق اول تھے ہی جن میں قران وسنت پر ایمان رکھنے والا ادنیٰ تردد بھی نہیں کرسکتا بلکہ ان کے بعد بخاری کی اصح ترین حدیث جو "کتاب العلم" میں موجود ہے "مثل ما بعثنی اللہ کمثل الغیث الکثیر" (الحدیث) بخاری ج۱، صفحہ۱۸۔ اس کے ایک حصہ میں

MUHAMMAD ZAR VALI KHAN
KHADIM AL JAMIA TUL ARABIA AHASAN UL ULOOM KHADIM UL HADITH WAL TAFSEER WAL IFTA AL JAMIA TUL ARABIA AHASAN UL ULOOM GULSHAN-E-IQBAL BLOCK-2 KARACHI PAKISTAN TEL 408210 496554

محمد زرولی خان
خادم الجامعة العربية احسن العلوم



بفحوائے حدیث حضرات محدثین نے فقہاء اور مجتہدین اور اسی طرح حضرات محدثین کا استخراج بھی کیا ہے، اس کی تائید میں نصوص قطعیہ یقینیہ موجود ہیں۔ چنانچہ قرون اولیٰ میں الامام الاعظم امام ابوحنیفہؒ جن کو تابعی یا تبع تابعی کا شرف حاصل رہا ہے اور "راس الاجتهاد والفقه" تسلیم کئے گئے ہیں، ملاحظہ ہو "فصل الختام فی مسئلة الفاتحة خلف الامام"، لمولانا وشیخنا محمد یوسف البنوریؒ۔

اسی طرح ائمہ حدیث میں حضرت امام بخاریؒ اور ان سے پہلے اور ان کے بعد بے شمار محدثین کرام ہوئے ہیں جن پر امت محمدیہ کو فخر حاصل ہے۔

ہندوستان کے دور آخر میں امام العصر، محدث کبیر، فقیہ علی الاطلاق حضرت مولانا محمد انور شاہ صاحبؒ بھی ان نامور ہستیوں میں سے ہیں جن پر اسلام اور اہلیان اسلام دیر تک شکر و فخر کریں گے، آپ کی علمی عظمت، وسعت اطلاع، مدارک مجتہدین کی شناسائی اور اسلامی علوم کے طول وعرض کے وادی سرسبز اور اس سلسلے کے علل اور حکم و اسرار سے جو موہوبہ ملکات آپ کو حاصل تھے ان کا اعتراف خود آپ کے دور کے محدثین مفسرین فقہاء کرام، جن میں آپ کے اساتذہ اور مشائخ بھی شامل ہیں، کر چکے ہیں۔ بلاد عرب کے انور شاہ شیخ محمد زاہد الکوثریؒ جیسے نابغہ روزگار اور عبقری محدث و فقیہ نے آپ کی صلاحیتوں کو اپنی تصانیف میں جابجا سراہا ہے، ملاحظہ ہو "مقالات

بسم اللہ الرحمن الرحیم

MUHAMMAD ZAR VALI KHAN
KHADIM AL JAMIA TUL ARABIA AHASAN UL ULOOM KHADIM UL HADITH WAL TAFSEER WAL IFTA AL JAMIA TUL ARABIA AHASAN UL ULOOM GULSHAN-E-IQBAL BLOCK-2 KARACHI PAKISTAN TEL 408210 496554

محمد زرولی خان
خادم الجامعة العربية احسن العلوم



الکوثری"۔ سلطنت عثمانیہ ترکیہ کے سابق شیخ الاسلام شیخ مصطفیٰ صبری نے اپنی کتاب "موقف العقل و العلم والعلماء من رب العلمين" کی چاروں جلدوں میں آپ کا ذکر المحدث الكبير فی الهند کے عنوان سے کیا ہے۔ انہی کے ہم عصر مشہور اور نظار فقیہ شیخ بخیتؒ وغیرہ نے آپ کو اپنے زمانے کا امام اور اسلامی علوم پر دستاویز کے درجہ میں تسلیم کیا ہے۔ الازہر کے ایڈیٹر شیخ رشید علی رضا مصریؒ نے مجلہ "المنار" میں آپ کا ذکر کرتے ہوئے کہا ہے کہ آپ بعض علوم میں سلف سے متقدم ہیں یعنی ان پر فوقیت رکھتے ہیں (جب کہ ان کی اس بات کا حضرت شاہ صاحب نے ان کی موجودگی میں دارالعلوم دیوبند کے خطبہ میں رد فرمایا تھا اور یہ حضرت کا کمال تواضع اور کمال اعتدال فی الرجال تھا)۔ ان حقائق کے جاننے کے لئے امام العصر حضرت مولانا انور شاہ صاحب کے علوم کے امین، ہمارے استاذ اور شیخ حضرت مولانا محمد یوسف صاحب بنوریؒ نے نفحة العنبر جیسی عظیم کتابوں میں آشکار فرمایا ہے۔

حضرت کی یہ کتاب "نفحة" اپنے استاذ شاہ انور شاہ صاحب کے حالات پر انسائیکلو پیڈیا تو ہے ہی مگر عربی ادب کے اعتبار سے بھی ابوالعباس مبرد کی الکامل اور الجاحظ کی تبیین اور جار اللہ زمخشری کی اساس البلاغة اور ابن شہاب نویریؒ کی نہایة العرب کے پائے کی کتاب بن چکی ہے، چنانچہ ایک عرب نے "نفحة العنبر" دیکھ کر حضرت

MUHAMMAD ZAR VALI KHAN
KHADIM AL JAMIA TUL ARABIA AHASAN UL ULOOM KHADIM UL HADITH WAL TAFSEER WAL IFTA AL JAMIA-TUL ARABIA AHASAN UL ULOOM GULSHAN-E-IQBAL BLOCK 2, KARACHI PAKISTAN TEL 468210 - 4968156



محمد زرولی خان
الجامعۃ العربیۃ احسن العلوم



بنوریؒ کولکھا: قرات كتابك النفحة فسجدت لبيانك، میں نے آپ کی نفحة العنبر دیکھی اوراس کی فصاحت وبلاغت کے سامنے احترام کا سر جھکایا۔ خود حضرت بنوری مرحوم سے میں نے سُنا تھا کہ نفحة العنبر لکھنے سے میری عربیت کو بہت فائدہ ہوا اوراس کے بعد مجھے مزید عربی تحریر یا تقریر میں کبھی گرانی پیش نہیں آئی۔ یہی وجہ تھی کہ مصر کے شیخ الازہر ڈکتور عبدالحلیم محمودؒ نے آپ کے بارے میں فرمایا تھا کہ حضرت محدث بھی ہیں اور فقیہ بھی آپ بہترین شاعر بھی ہیں اور زبردست ناثر بھی، آپ کبھی اندازے اور تخمینے سے بات نہیں کرتے، آپ کی ہر بات تحقیق اور بُرہان کی اساس پر قائم ہوتی ہے، دیکھئے خصوصی نمبر حضرت بنوریؒ پر۔ غالبًا ڈاکٹر عبدالرزاق اسکندر کے مقالے پر شیخ الازہر کا اظہار رائے موجود ہے، اور حضرت بنوری مرحوم فرماتے تھے کہ حافظ ابن حجر عسقلانیؒ اور حافظ بدرالدین عینیؒ شارحانِ بخاری کے بعد ڈکتور عبدالحلیم محمودؒ دوسرا محقق عالم پیدا ہوا ہے جو سلف صالحین کے منہج پر قائم ہے۔ کسی نے سچ کہا ہے، ؎

قدر زر زرگر شناسد قدر جوہر جوہری
قدر گل بلبل شناسد قدر دلدل را علیؓ

اور فارسیان نے کہا ہے: ولی راولی می شناسد۔



MUHAMMAD ZAR VALI KHAN
KHADIM AL JAMIA TUL ARABIA AHASAN UL ULOOM KHADIM UL HADITH WAL TAFSEER WAL IFTA AL JAMIA-TUL ARABIA AHASAN UL ULOOM GULSHAN-E-IQBAL BLOCK 2, KARACHI PAKISTAN TEL 468210 - 4968156



محمد زرولی خان
الجامعۃ العربیۃ احسن العلوم



بہرحال نفحة العنبر کے بعد بھی حضرت شاہ صاحبؒ پر بے شمار مقالے لکھے گئے اور مختلف ملکوں کے قدرشناسوں نے آپ پر گراں قدر تحقیقات کر کے ڈاکٹریٹ کے درجات حاصل کئے۔ بلادِ عرب کے آخری محقق اور اہلِ سنت کے ترجمان جنہیں حق تعالیٰ نے عرب وعجم میں یکساں قبولیت عطا فرمائی تھی۔ شیخ عبدالفتاح ابوغدہ نے تقریبًا اپنی اکثر تصانیف میں تعلیقات وتحقیقات میں بالخصوص ''التصريح فی ماتواتر من الاحاديث فی نزول المسيح'' کے مقدمہ اور تعلیق میں گویا حضرت شاہ صاحب پر سیر حاصل کلام فرمایا ہے اور یہ شعر لکھا ہے،

بحر العلوم فما بحر يشاكله
لو نقبوا الارض لم يوجد لهٗ شبه

مقبوضہ کشمیر میں حضرت شاہ صاحب کے قرب وجوار کے ایک قدردان عبدالرحمٰن کندو صاحب نے ''الانور'' لکھی جو کافی حد تک اردو میں لکھی جانے والی حضرت شاہ صاحب کی سوانح میں سب سے جامع ہے۔ ہمارے بزرگ ومحسن محمد میاں کاندھلوی صدیقی دامت برکاتہم کے توسط سے ایک نسخہ اس عاجز کو پہنچا جسے نئے سرے سے اپنے مختصر مقدمہ کے ساتھ ''تقدس انور'' کے نام سے شائع کیا جو احسن العلوم کی جلیل القدر خدمات میں سے ان شاء اللہ تعالیٰ سمجھی جائے گی۔ اس کے علاوہ حضرت کے

صاحبزادے ازہر شاہ قیصر نے بھی حیات انور لکھی تھی جو علماء کے ہاں پسندیدہ کتاب سمجھی گئی ہے۔ نیز حضرت شاہ صاحب کے فرزند اصغر اور علوم وفنون کے جبل اکبر دارالعلوم دیوبند کے سابق شیخ الحدیث ہمارے بزرگ اور محسن حضرت مولانا انظر شاہ صاحب نے نقشِ دوام کے نام سے ایک جامع ومانع سیرت اپنے ابا جان کی سپردِ قلم فرمائی، موصوف چونکہ دارالعلوم دیوبند کے استاد رہے ہیں اور علوم وفنون کے کامیاب استاد رہے ہیں نیز تاریخ دانی اور انشاء پردازی کا ملکہ بھی کافی حد تک رکھتے ہیں اس لئے ''نقشِ دوام'' عجیب الشان اور عظیم المرتبت تصنیف بن کر منصۂ شہود پر آچکی ہے۔ اگر مخلوق کی لکھی ہوئی کوئی کتاب کسی علم وفن سے مستغنی کرسکتی ہے تو بزرگوارم کی یہ کتاب اور تصنیفات سے اس موضوع پر بے نیاز کردیتی ہے مگر ایسا نہیں ہے ولنعم ماقیل:

کم ترک الاوّل للآخر۔

چنانچہ امام العصر حضرت شاہ صاحبؒ کے قدیم شاگرد جو اپنے آپ کو حضرت شاہ صاحب کی نسبت سے ''محمد انوری'' کہلاتے تھے ان کی ایک مختصر اور جامع تصنیف ''انوارِ انوری'' لکھی ہے جو کافی حد تک حضرت شاہ صاحب کے علوم اور ان کی مبارک زندگی کے اطراف کو ظاہر کرنے والی ہے، یہ کتاب کافی حد تک علماء کے کام کی ہے اور حضرت شاہ صاحب کے بعض ایسے علوم اور تحقیقات جو اکثر تذکرہ نگاروں سے رہ گئے



ہیں وہ اس کتاب ''انوارِ انوری'' میں موجود ہیں۔ کتابت اور طباعت کمزور رہی ہے جس کی وجہ سے بعض دقیق علمی اشارات سمجھنے میں دقت پیش آرہی ہے، تاہم ہماری کوشش رہی کہ جہاں تک ہوسکے یہ کتاب پہلے ایڈیشنوں کے مقابلے میں زیادہ صاف اور قابل دید بن کر سامنے آئے۔

اللہ تعالیٰ نے اس عاجز اور فقیر کو حضرت اقدس شاہ صاحبؒ اور ان کے علوم و کمالات سے گہری مناسبت نصیب فرمائی جس پر میں ہر لمحہ حق تعالیٰ کا شکر بجالاتا ہوں اور اسکی کئی وجوہات ہیں۔ سب سے پہلے اوائل تعلم میں حضرت الاستاذ مولانا لطف اللہ صاحب جہانگیروی کی صحبت اور ان سے خوشہ چینی کی سعادت نصیب ہوئی جو حضرت شاہ صاحب کے اولین اور لائق شاگردوں میں سے تھے اور انہیں حضرت شاہ صاحب کے درس حدیث میں ہر کتاب میں اول آنے کا شرف حاصل تھا۔ حضرت مولانا لطف اللہ صاحب جب اپنے استاذ مولانا انور شاہ صاحب کا تذکرہ فرماتے تو مشک وعنبر مہک جاتی اور مجلس کشت زعفران بن جاتی۔ بعد میں دیکھا کہ شیخ طاہر پٹنی نے اپنی کتاب مجمع البحار میں یہ آداب لکھے ہیں کہ اپنے استاذ کا ذکر بڑے آداب والقاب کے ساتھ کرنا چاہیئے۔ تدریب وغیرہ میں بھی یہ آداب موجود ہیں۔

دوسری وجہ جامعہ اسلامیہ بنوری ٹاؤن میں علوم انور شاہ کے امین حضرت مولانا محمد





یوسف بنوریؒ کی صحبت اور تلمذ ہے کہ آپ اپنے شیخ کے احوال جیسے راوی روایت کر رہے ہوں بیان فرماتے تھے، اور فرماتے تھے کہ میں اپنے شیخ کا ابوہریرہ ہوں، حضرت کے اس حسین انداز کا ہمارے استاذ مولانا ادریس صاحب میرٹھیؒ جو خود بھی حضرت شاہ صاحبؒ کے شاگرد تھے حضرت بنوریؒ کے احوال میں کیا ہے۔ ملاحظہ ہو بینات خصوصی نمبر۔

تیسری وجہ جس کا اثر تقریباً تمام اکابر و اصاغر علماء دیوبند پر ہے وہ حضرت شاہ صاحبؒ کے عمیق علوم دقیق نظر اور فقہ و حدیث میں قابل قدر تطبیقات ہیں۔ حق تعالیٰ نے آپ سے بخاری کی شرح فیض الباری اور ترمذی کی شرح عرف شذی اور معارف السنن اور ابوداؤد کی شرح انوار المحمود میں وہ کام لیا ہے جو حافظ ابن حجرؒ سے فتح الباری میں اور بدرالدین عینیؒ سے عمدۃ القاری میں اور احمد قسطلانی سے ارشاد الساری میں نہیں لیا گیا۔ بلکہ اگر یوں کہا جائے کہ جن مقامات پر وہاں کلام نہیں ہے یا منتشر ہے وہاں حضرت شاہ صاحب بحر ذخار کی طرح موجیں مارتا ہوا لعل و جواہرات ودیعت فرماتے ہیں۔ حضرت شاہ صاحبؒ کی دیگر تصنیفات جیسے کشف الستر عن ابواب الوتر اور نیل الفرقدین اور بسط الیدین وغیرہ کتب بھی اپنی مثال آپ ہیں۔ ''فصل







الخطاب'' اور ''خاتمۃ الکتاب'' وغیرہ کتب بھی وقت کے محققین کے ہاں اسانید علم سمجھی جاتی ہیں۔ مگر فتنہ آخر زمان قادیانیت و مرزائیت کے خلاف آپ کے بے شمار مقالے اور اپنے تمام قابل شاگردوں کو اس مسئلہ کی طرف متوجہ کرنا اور خود ''اکفار الملحدین'' اور ''عقیدۃ الاسلام فی حیاۃ عیسیٰ'' جیسی کتب جن کے بارے میں وقت کے محققین نے کہا ہے کہ اس کی نظیر اوائل کتب میں موجود نہیں۔ عقیدۃ الاسلام کے بارے میں حضرت شاہ صاحبؒ کے قرین محدث اور متکلم اور مفسر مولانا شبیر احمد صاحب عثمانیؒ قرآن کریم کی آیت ''انی متوفیک'' کے ذیل میں حیات عیسیٰ پر کلام کرتے ہوئے فرماتے ہیں ''اس موضوع پر مستقل رسالے اور کتابیں شائع ہو چکی ہیں، مگر میں اہل علم کو توجہ دلاتا ہوں کہ ہمارے مخدوم علامہ فقیہ النظر حضرت مولانا سید محمد انور شاہ کشمیری اطال اللہ بقائہ نے رسالہ ''عقیدۃ الاسلام'' میں جو علمی لعل و جواہر ودیعت کئے ہیں ان سے متمتع ہونے کی ہمت کریں، میری نظر میں اس موضوع پر ایسی جامع کتاب نہیں لکھی گئی''۔ تفسیر شیخ الہندؒ (المعروف بتفسیر عثمانی حوالہ پارہ نمبر ۳ سورہ آل عمران حاشیہ نمبر ۷، تفسیر ذیل آیت نمبر ۵۵)۔ پاکستان کے شعلہ بیان مقرر، عوام و خواص کے محبوب خطیب، حق کے داعی اور مسلک دیوبند کے ترجمان شورش

کاشمیریؒ نے خوب کہا ہے ؎

یہ جہان فانی ہے کوئی بھی شے لافانی نہیں
پھر بھی اس دنیا میں انور شاہ کا ثانی نہیں

حضرت اقدس شاہ صاحبؒ سے گہری وابستگی اور حضرت کے ساتھ نسبتوں کی برکات کے نتیجہ میں جامعہ عربیہ احسن العلوم اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے قائم ہوا۔ اور چند ہی سال سے علماء وطلباء کا بلکہ علماء واولیاء کا مرکز ومعدن بن گیا جس میں بوقت تحریر دورہ حدیث شریف میں ۳۰۰ تین سو کے قریب مسافر طلباء موجود ہیں، یہ سب کچھ حضرت شاہ صاحبؒ سے نسبت کی برکت ہے ؎

گرچہ خوردیم ولے نسبت بزرگ داریم

چنانچہ جامعہ عربیہ احسن العلوم کے اوپر مرکزی گیٹ پر ''بیادِ امام العصر حضرت مولانا محمد انور شاہ صاحبؒ'' کے مبارک کلمات درج ہیں۔ یہ اس عاجز وفقیر اور اس کی کمزور وعاجز محنت وکاوش کا ایک عنوان ہے۔ حق تعالیٰ شانہ نے حضرت شاہ صاحب سے تعلق ومحبت کے نتیجہ میں پانچ بیٹیوں کے بعد بیٹا دیا اس کا نام بھی بہاتف غیبی اور بنسبت علمی وتعلق قدیمی وشکر وفخر احسان ''محمد انور شاہ'' تجویز ہوا، چنانچہ عزیز القدر



سلمان گیلانی دام اقبالہ جب محمد انور شاہ کی ولادت پر مبارک باد دینے آئے جب کہ پورے ملک اور بیرون ملک کے احباب اور قدر شناساؤں نے اس موقع پر تہنیت ، مبارک باد کے تار دیئے ہیں جو خود حضرت شاہ صاحب کی کرامات کا مظہر ہے۔ چنانچہ سلمان گیلانی مدظلہ جب مبارکباد دینے آئے تو اپنی مادرزاد ملکہ شعر گوئی کے ساتھ یوں ارشاد فرمایا ؎

انور کے ساتھ اس کی عقیدت ہے دیدنی
گرچہ وہ کاشمیری ہے اور یہ پٹھان ہے
بیٹے کا نام رکھ دیا ہے ان کے نام پر
یہ نام ان کے واسطے تسکین جان ہے

چنانچہ حضرت شاہ صاحبؒ سے عقیدت ومحبت کے مظہر نونہال محمد انور شاہ نے بعمر گیارہ سال چند دن پہلے حفظ قرآن کریم مکمل فرمایا ہے جس کی تقریب سعید میں شہر بھر بلکہ ملک بھر کے علماء اور اولیاء کی خوشنودی اور حوصلہ افزائی دیدنی ہے۔

خدا کا شکر ہے کہ جامعہ عربیہ احسن العلوم سے امام العصر حضرت مولانا انور شاہ صاحب پر یہ دوسری کتاب حضرت کی مبارک سوانح پر مشتمل شائع ہو رہی ہے۔ امید

بسم اللہ الرحمن الرحیم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

MUHAMMAD ZAR VALI KHAN
KHADIM AL JAMIA TUL ARABIA AHASAN UL ULOOM KHADIM UL HADITH WAL TAFSEER WAL IFTA AL JAMIA TUL ARABIA AHASAN UL ULOOM GULSHAN-E-IQBAL BLOCK-2 KARACHI PAKISTAN TEL



محمد زر ولی خان
خادم الجامعۃ العربیۃ احسن العلوم



ہے شکر و سپاس کے قدر دان، علم کے جوہر شناس علماء و طلباء بلکہ دین اسلام کے درد و سوز رکھنے والے محسنین و مخلصین اس بہترین اور جامع اور مبارک کتاب ''انوار انوری'' کو آئینہ سینے سے لگائیں گے اور لکھنے والے اور نشر و اشاعت کرنے والے اور ان تک پہنچانے والے حضرات خیر کو اپنی مبارک دعاؤں میں یاد فرمائیں گے۔

غرض نقشیست کز ما یاد ماند
کہ ہستی را نمی بینم بقائے
ولے صاحب دلے روزے برحمت
کند درکار درویشاں دعائے

والسلام

وانا الاحقر والافقر

محمد زر ولی خان عفا اللہ عنہ،

یہ جو کچھ ہم نے لکھا ہے یہ ایک قطرہ ہے بحر محیط کمالات انوری میں سے، اس لئے کہ حضرت شاہ صاحبؒ کے پورے علوم کا احاطہ کرنا بڑا مشکل کام ہے، ہمارے جیسے ہیچمدانوں کی کہاں وہاں تک رسائی ہوسکتی ہے۔

خود فرمایا کرتے تھے ہمیں مدت العمر کوئی صحیح مخاطب نہیں ملا، اس کتاب کو آپ حضرات بغور مطالعہ کر کے کچھ اندازہ لگا سکتے ہیں کہ علوم انوری اتنے بے بہا تھے آپ کی کتاب ''ایناس'' کا جو مطالعہ کرے حالانکہ وہ مختصر ہے تو پتہ چلے گا کہ گویا ساری عمر ردعیسائیت میں لگائی ہے اسی طریقے سے کئی کتابیں ہیں۔

؎ قیاس کن زگلستان من بہار مرا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ رب العالمین، والعاقبة للمتقین، والصلاۃ والسلام علی رسولہ محمد وآلہ واصحابہ واھل بیتہ اجمعین۔

حضرت شاہ صاحب نے اپنی بعض تصانیف میں اپنا نسب نامہ یوں تحریر فرمایا ہے: محمد انور شاہ بن (۱) محمد معظم شاہ بن (۲) عبدالکبیر بن (۳) الشاہ عبدالخالق بن (۴) الشاہ محمد اکبر بن (۵) الشاہ حیدر بن (۶) شاہ محمد عارف بن (۷) الشاہ علی بن (۸) الشیخ عبد اللہ بن (۹) الشیخ مسعود الزوری الکشمیری۔

حضرت شاہ صاحب کے والد ماجد بڑے ہی فقیہ اور عالم دین تھے، اور وقت کے شیخ تھے افسوس کہ میں نے ملک تقسیم ہونے سے قبل بھی حضرت شاہ صاحب کی سیرت پاک لکھی تھی تین سو صفحات سے اوپر ہی تھی، بڑی محنت کی تھی، کشمیر خطوط لکھ کر دریافت کرتا رہا، حضرت کے چھوٹے بھائی حضرت مولانا سلیمان شاہ صاحب کے بہت سے خطوط آئے تھے، جو بہت طویل تھے، ان میں حضرت کا اردو کلام بھی تھا اور بہت سے عجیب وغریب واقعات حضرت کے کشف وکرامات کے متعلق تھے، ایک یہ تھا کہ ایک کشمیری جو کہ باؤلا تھا حضرت شاہ صاحب کا ایک جگہ کشمیر میں وعظ ہو رہا تھا تو وہ گڑ بڑ کرتا ہوا دوڑ کر حضرت کی طرف آیا، حضرت شاہ صاحب نے ایک تھپڑ مارا اس کی



حالت درست ہوگئی، بڑا ہی صحت یاب ہوگیا۔ پھر کبھی ایسی حرکت دیوانوں والی نہیں کی۔ افسوس کہ وہ کاغذات ملک تبدیل ہونے کے وقت وہیں رائیکوٹ ضلع لدھیانہ میں رہ گئے، مسودہ بھی وہیں رہ گیا۔ اور ایک رسالہ ردقادیانیت میں جو کہ احقر نے لکھا تھا اور حضرت شاہ صاحب نے سفر بہاول پور میں دیکھا تھا اور پسند فرما کر بہت سے علماء کے پاس اس کا ذکر فرماتے رہتے تھے۔ مولانا مرتضٰے حسن صاحب اور خود حضرت مولانا غلام محمد صاحب شیخ الجامعہ کے پاس بھی ذکر فرمایا کہ اس نے رسالہ لکھا ہے اور کفریات قادیانی بہ نسبت دوسروں کے مزید جمع کیے ہیں اسی بنا پر احقر سے بہت شفقت فرماتے تھے، وہ بھی وہیں رہ گیا۔ علامہ ڈاکٹر اقبال نے حضرت کے وصال پر تقریر کرتے ہوئے یہ شعر پڑھا تھا:

ہزاروں سال نرگس اپنی بے نوری پہ روتی ہے
بڑی مشکل سے ہوتا ہے چمن میں دیدہ ور پیدا

فرمایا تھا کہ صدیوں ہمیں حضرت شاہ صاحب کا نظیر نظر نہیں آتا، خود میں نے حضرت شاہ صاحب سے استفادہ کیا ہے اور دیوبند میں جب تعزیتی جلسہ ہوا، یہ ۱۹۳۳ء کا ذکر ہے حضرت مولانا حسین احمد صاحب نے تقریر فرماتے ہوئے یہ فرمایا تھا کہ مجھے ایسے لوگ یاد ہیں جن کو صحیحین زبانی یاد ہیں، اور ایسے بھی میں جانتا ہوں کہ جن کو ایک لاکھ حدیثیں حفظ ہیں مگر جس کو کتب خانہ کے کتب خانہ ہی حفظ ہوں، وہ مولانا محمد انور شاہ صاحب کے سوا کوئی نہیں ہے، عموماً دیوبند میں مشہور تھا کہ حضرت چلتا پھرتا کتب خانہ ہیں، اور

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ رب العالمین، والعاقبة للمتقین، والصلاة والسلام علی رسوله محمد وآله واصحابه واهل بیته اجمعین.

حضرت شاہ صاحب نے اپنی بعض تصانیف میں اپنا نسب نامہ یوں تحریر فرمایا ہے: محمد انور شاہ بن (۱) محمد معظم شاہ بن (۲) عبدالکبیر بن (۳) الشاہ عبدالخالق بن (۴) الشاہ محمد اکبر بن (۵) الشاہ حیدر بن (۶) شاہ محمد عارف بن (۷) الشاہ علی بن (۸) الشیخ عبداللہ بن (۹) الشیخ مسعود الزوری الکشمیری۔

حضرت شاہ صاحب کے والد ماجد بڑے ہی فقیہ اور عالم دین تھے، اور وقت کے شیخ تھے افسوس کہ میں نے ملک تقسیم ہونے سے قبل بھی حضرت شاہ صاحب کی سیرت پاک لکھی تھی تین سو صفحات سے اوپر ہی تھی، بڑی محنت کی تھی، کشمیر خطوط لکھ کر دریافت کرتا رہا، حضرت کے چھوٹے بھائی حضرت مولانا سلیمان شاہ صاحب کے بہت سے خطوط آئے تھے، جو بہت طویل تھے، ان میں حضرت کا اردو کلام بھی تھا اور بہت سے عجیب وغریب واقعات حضرت کے کشف وکرامات کے متعلق تھے، ایک یہ تھا کہ ایک کشمیری جو کہ باؤلا تھا حضرت شاہ صاحب کا ایک جگہ کشمیر میں وعظ ہو رہا تھا تو وہ گڑبڑ کرتا ہوا دوڑ کر حضرت کی طرف آیا، حضرت شاہ صاحب نے ایک تھپڑ مارا اس کی



حالت درست ہوگئی، بڑا ہی صحت یاب ہوگیا۔ پھر کبھی ایسی حرکت دیوانوں والی نہیں کی۔ افسوس کہ وہ کاغذات ملک تبدیل ہونے کے وقت وہیں رائیکوٹ ضلع لدھیانہ میں رہ گئے، مسودہ بھی وہیں رہ گیا۔ اور ایک رسالہ ردقادیانیت میں جو کہ احقر نے لکھا تھا اور حضرت شاہ صاحب نے سفر بہاول پور میں دیکھا تھا اور پسند فرما کر بہت سے علماء کے پاس اس کا ذکر فرماتے رہتے تھے۔ مولانا مرتضےٰ حسن صاحب اور خود حضرت مولانا غلام محمد صاحب شیخ الجامعہ کے پاس بھی ذکر فرمایا کہ اس نے رسالہ لکھا ہے اور کفریات قادیانی بہ نسبت دوسروں کے مزید جمع کیے ہیں اسی بنا پر احقر سے بہت شفقت فرماتے تھے، وہ بھی وہیں رہ گیا۔ علامہ ڈاکٹر اقبال نے حضرت کے وصال پر تقریر کرتے ہوئے یہ شعر پڑھا تھا:

ہزاروں سال نرگس اپنی بے نوری پہ روتی ہے
بڑی مشکل سے ہوتا ہے چمن میں دیدہ ور پیدا

فرمایا تھا کہ صدیوں ہمیں حضرت شاہ صاحب کا نظیر نظر نہیں آتا، خود میں نے حضرت شاہ صاحب سے استفادہ کیا ہے اور دیوبند میں جب تعزیتی جلسہ ہوا، یہ ۱۹۳۳ء کا ذکر ہے حضرت مولانا حسین احمد صاحب نے تقریر فرماتے ہوئے یہ فرمایا تھا کہ مجھے ایسے لوگ یاد ہیں جن کو صحیحین زبانی یاد ہیں، اور ایسے بھی میں جانتا ہوں کہ جن کو ایک لاکھ حدیثیں حفظ ہیں مگر جس کو کتب خانہ کے کتب خانہ ہی حفظ ہوں، وہ مولانا محمد انور شاہ صاحب کے سوا کوئی نہیں ہے، عموماً دیوبند میں مشہور تھا کہ حضرت چلتا پھرتا کتب خانہ ہیں، اور

حضرت مولانا سید سلیمان صاحب ندوی نے بھی یہی لکھا ہے۔ حضرت مولانا شبیر احمد اور حضرت مولانا مرتضی حسن صاحب کی زبان پر یہ اکثر آتا رہتا تھا۔ ہائے افسوس کہ وہ بھی مجلسیں تھیں کہ جب حضرت شیخ الہند مالٹا سے شریف لائے تو بعد عصر سہ دری کے پاس صحن میں چار پائی بچھائی جاتی تھی، اس پر گائے کا سالم چمڑا بچھایا جاتا تھا، اس پر حضرت شیخ الہند تشریف فرما ہوتے تھے اور چار پائی کے ارد گرد کرسیاں بچھائی جاتی تھیں جن پر حضرت مولانا خلیل احمد صاحب سہارنپوری اور حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانوی اور حضرت مولانا عزیز الرحمٰن صاحب دیوبندی اور حضرت مولانا شبیر احمد صاحب دیوبندی اور حضرت مولانا تاج محمود صاحب امروٹی سندھی اور خود حضرت شاہ صاحب مولانا محمد انور شاہ صاحب تشریف فرما ہوتے تھے۔ پھر کوئی کہنے والا یہ کہتا تھا کہ حضرت مہتمم صاحبان تشریف لا رہے ہیں، یعنی حضرت مولانا محمد احمد صاحب اور حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب نائب مہتمم دار العلوم دیوبند، پھر آواز آتی کہ حضرت مولانا کفایت اللہ صاحب دہلوی بھی تشریف لائے ہیں، اور حضرت مولانا عاشق الٰہی صاحب بھی میرٹھ سے تشریف لائے ہیں۔ ان سب کے لئے بھی کرسیاں بچھائی جاتی تھیں، اور حضرت مولانا حسین احمد صاحب مدنیؒ برابر خدمت میں کھڑے رہتے تھے، حضرت کے ارد گرد علماء وصلحاء کا مجمع اتنا کثیر رہتا تھا کہ تل دھرنے کو جگہ نہ ہوتی تھی اور خود اپنا مقدمہ القرآن سنایا کرتے تھے اور لوگ ہمہ تن گوش ہو کر سنتے تھے۔



پھر حضرت شاہ صاحب بہاول پور تشریف لائے، تو حضرت مولانا غلام محمد صاحب شیخ الجامعہ بھی جو اس وقت بہاول پور میں تھے تشریف لائے، حضرت مولانا محمد صادق صاحب دوم مدرس جامعہ عباسیہ بھی وہیں تشریف رکھتے تھے۔ خود حضرت مولانا مرتضی حسن صاحب بھی اور حضرت مولانا محمد شفیع صاحب بھی دیوبند سے تشریف لائے اور سہارنپور سے حضرت ناظم صاحب عبد اللطیف صاحب بمع مولانا اسد اللہ صاحب تشریف لائے اور بہاولپور کے بڑے بڑے علماء تشریف رکھتے تھے، اور حضرت شاہ صاحب کوئی مسئلہ بیان فرما رہے تھے، سب ہمہ تن گوش ہو رہے تھے، کوئی نہیں بولتا تھا۔ جس کوٹھی میں حضرت شاہ صاحب قیام فرماتے وہ کوٹھی بڑی وسیع تھی۔ اور صحن بڑا فراخ تھا، مگر بعد عصر اس میں تل دھرنے کو جگہ نہ رہتی تھی۔ کیسی کیسی صحبتیں آنکھوں کے آگے سے گئیں، دیکھتے ہی دیکھتے کیا ہوگیا یک بارگی؟ حضرت مجذوب صاحب فرماتے ہیں:

بس اتنی سی حقیقت ہے فریب خواب ہستی کی
کہ آنکھیں بند ہوں اور آدمی افسانہ ہو جائے

حال دنیا را بہ پرسیدم من از فرزانہ
گفت یا خوابست یا باداست یا افسانہ
باز پرسیدم بحال آنکہ در وے دل بہ بست
گفت یا غول است یا دیوے است یا دیوانہ

☆☆☆

وہ صورتیں الٰہی کس ملک بستیاں ہیں
کہ جن کے دیکھنے کو آنکھیں ترستیاں ہیں

☆☆☆

حضرت شاہ صاحب اکثر فرمایا کرتے تھے: اذا الناس ناس والزمان زمان.

☆☆☆

اس زمانے کے لوگ کیا عجیب لوگ تھے اور زمانہ کیسا ہی بابرکت تھا۔اور خود یہ بھی فرمایا کرتے تھے جیسے عوام ہوتے ہیں انہیں میں سے خواص ہوتے ہیں، اس زرین مقولے سے اندازہ فرمایئے کہ کیا عوام کیسے خواص۔

دیوبند میں جب حضرت شیخ الہند تشریف لائے تو ہمارے حضرت شاہ عبد القادر صاحب اور حضرت منشی رحمت علی صاحب اور حضرت مولانا اللہ بخش بہاول نگری بھی تشریف لائے اور ضلع جالندھر سے حضرت مولانا حافظ محمد صالح صاحب بھی تشریف لائے اور گوجرانوالہ سے حضرت مولانا عبدالعزیز صاحب بھی تشریف لائے اور حضرت مولانا فقیر اللہ صاحب بھی تشریف لائے اور حضرت مولانا فضل احمد صاحب بھی تشریف لائے، غرض علماء وصلحاء حضرت شیخ الہند کی زیارت کے لئے پروانہ وار آرہے تھے۔اس متبرک مجمع کو شام کو کھانا کھلانا اور حضرت مدنی کے ساتھ خدمت کرنا ہمیں بھی نصیب



ہوتا تھا، آہ وہ مجلسیں اب خواب وخیال ہوگئیں۔

اور حضرت مولانا تاج محمود صاحب امروٹی جو کہ مولانا عبید اللہ سندھیؒ کے اور حضرت مولانا احمد علی صاحب لاہوری کے پہلے پیرومرشد ہیں، جب تشریف لائے تو ابوداود کے سبق میں حضرت شاہ صاحب کے درس میں جو کہ بعد عصر ہوتا تھا اسمیں بیٹھے تھے، بڑے لمبے جوان تھے، بڑے جوشیلے اور بڑے ہی عالم، چونکہ حضرت شیخ الہند سے بڑی ہی عقیدت تھی اور حضرت شاہ صاحب سے بھی محبت تھی، اس لئے دور دراز کا سفر طے کر کے تشریف لائے

حضرت مولانا شاہ عبدالقادر صاحب فرمایا کرتے تھے کہ ہمیں شاہ عبدالرحیم صاحب تاکید فرمایا کرتے تھے کہ حضرت شیخ الہند مالٹا سے ضرور تشریف لائیں گے آپ حضرات ضرور ان کی خدمت میں جایا کرنا۔اس لئے حضرت کئی بار تشریف لائے۔

(ف) حضرت کی سوانح حیات مفصل مولانا سید محمد یوسف بنوری کراچی نیوٹاؤن کے مدرسہ کے مہتمم صاحب جب ڈابھیل پڑھاتے تھے تو انہوں نے لکھی تھی۔ اور بھی مختصر کئی ایک کتابیں لکھی گئیں جو کہ حضرت کی سیرتیں ہیں۔ مولوی عتیق احمد صاحب مدرس دیوبند کی بھی ایک تالیف ہے جس کا نام تذکرہ انور ہے، مولانا کریم بخش صاحب گورنمنٹ کالج لاہور کا بھی ایک رسالہ ہے اس کو جزاء الاحسان کہتے ہیں۔ اور حیات انور بھی کئی سو صفحہ کی کتاب ہے، اس میں کئی ایک علماء کی تحریریں ہیں اور بھی بہت سی ہیں، ہمارا تو اس کتاب میں کمالات انوری بیان کرنا مقصود ہے، اس کا نام ''انوار

انوری'' رکھا جاتا ہے۔غرض حضرت کی سیرت پاک کی مفصل سرگذشت بیان کرنا مقصود نہیں اس کے لئے تو بڑا طویل دفتر درکار ہے، مولانا محمد یوسف بنوری کی ایک تحریر اور بھی ہے، جو عقیدۃ الاسلام کے جدید ایڈیشن کے شروع میں لکھی ہوئی ہے۔ایک اور تحریر ہے جو مشکلات القرآن میں بھی ہے، اس میں حضرت کے قرآنی کمالات بیان فرمائے گئے ہیں، سیرت کا کچھ حصہ فیض الباری کے شروع میں لگا ہوا ہے اور مولانا احمد رضا صاحب بجنوری کی بھی ایک کتاب انوار الباری شرح بخاری بڑی کمال کی کتاب ہے اس میں بھی حضرت کے حالات مبارکہ بڑی تفصیل سے لکھے ہیں۔خدا کرے وہ کتاب پوری ہوجائے تو علماء کو ایک خزانہ علم کامل جائے۔مولانا حاجی محمد صاحب، جہانسبرگ جو جنوبی افریقہ میں ہے اور ان کا قدیم وطن ہندوستان میں ڈابھیل سملک ہے ضلع سورت، وہ بڑے ہی عاشق زار تھے کہ حضرت کے علوم کی خدمت کی جائے، انہوں نے بہت سارو پیہ خرچ کر کے حضرت کی آثار السنن پر یادداشتوں کا عکس بھی شائع کیا ہے اور میرے پاس بھی بھیجا تھا، ان کی خواہش تھی کہ حضرت کی مفصل سوانح حیات لکھی جائے اور آپ کے علوم کا تذکرہ بھی شائع ہو، افسوس کہ وہ اس دار فانی سے رخصت ہوگئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ ان کو حضرت سے بڑی عقیدت تھی اور حضرت کے تلمیذ رشید بھی تھے۔ بڑے ذکی عالم بڑے فیاض اور صاحب خیر کثیر تھے مجھ سے ان کی خط وکتابت رہتی تھی۔ میں نے ''مکتوبات بزرگاں'' میں ان کے بھیجے ہوئے کچھ حضرت کے خطوط بھی شائع کیے ہیں۔



جب احقر نے مکتوبات بزرگان جس میں اور مکتوبوں کے علاوہ حضرت شاہ صاحب کے بھی مکتوبات کچھ تھے شائع کیا۔اور اس کا ایک ایک نسخہ دیوبند مولوی محمد ازہر شاہ صاحب اور مولانا مولوی محمد انظر شاہ کشمیری کی خدمت میں بھی بھیجا تو بعد مطالعہ مولانا ازہر شاہ صاحب نے تحریر فرمایا کہ مکتوبات کا مطالعہ کیا پہلے تو میں حضرت والد صاحب کے مکتوبات پڑھ کر خود رویا اور پھر میں نے جاکر والدہ صاحبہ کو بھی وہ خطوط سنائے والدہ صاحبہ تو پہلے ہی علیل تھیں وہ خطوط سن کر اور بھی بے چین ہوگئیں بہت روئیں۔ والدہ کی بیماری کا اسی طرح حال ہے سلام لکھواتی ہیں اور دعا کا فرماتی ہیں۔

اور مولانا محمد انظر شاہ مدرس دار العلوم دیوبند اپنے والا نامہ میں تحریر فرماتے ہیں:

مخدوم ومحترم!

سلام مسنون، آپ کا ہدیہ سنیہ ''مکتوبات بزرگاں'' وصول ہوا، اول سے آخر تک پڑھا آپ نے بڑے کار آمد اور معلومات افزا مکاتب کا مجموعہ مرتب کردیا ہے۔فجزاکم اللہ احسن الجزاء۔

اس سے انشاء اللہ لوگوں کو بے حد فائدہ پہنچے گا اور یہ مجموعہ تاریخی اہمیت کا حامل ہوگا۔دو چیزیں جناب کو توجہ دلانے کے لئے عرض ہیں۔

اول یہ کہ مولانا بشیر احمد سکروڈوی جو مولانا ادریس سکروڈوی کے بھائی تھے وہ مراد نہیں ہیں بلکہ مولانا بشیر احمد بھٹہ مراد ہیں۔

دوسرے یہ کہ حاجی ابراہیم میاں صاحب حاجی محمد بن موسیٰ کے چچا

ہیں، ابھی بقید حیات ہیں اور سملک میں ہیں۔

جناب کی خرابی صحت سے تشویش ہوئی اللہ تعالی آپ کو صحت عطا فرمائے آپ کا وجود قوم و مذہب کے لئے اس دور میں بہت ضروری ہے، اماں جی کی طبیعت بدستور ہے علاج شروع کرایا گیا ہے دعا کریں کہ اللہ تعالی کامیابی عنایت فرمائے۔

والسلام

انظر شاہ



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# مربعہ نعتیہ فارسی

دوش چوں از بے نوائی ہم نوائے دل شدم
عہد ماضی یاد کردہ سوئے مستقبل شدم
از سفر وامانده آخر طالب منزل شدم
کز تگا پو سو بسو شام غریباں در رسید

دشت وگلگشت و بہارستان وخارستاں بہم
فکر وہم ہمدم نفس اندر قفس زاد رہم
پیش وپس بانگ جرس از کارواں در ہر قدم
دید عبرت کشودم مخلصے نامد پدید

تا سروش غیب از الطاف قدسم یاد کرد
زحمت حق ہچو من در مانده را امداد کرد
ما من خیر الوری بہر نجات ارشاد کرد
مقصد ہر طالب حق آں مراد ہر مرید

قبلہ ارض وسما مرآت نور کبریا
سید وصدر علی شمس ضحیٰ بدر دجی
شافع روز جزاء وانگہ خطیب انبیاء
صاحب حوض و لوا ظل خدا روز عتید

صاحب خلق عظیم مظہر جود عمیم
آیت رحمت کہ شان او رؤف ست ورحیم
رحمة للعالمین خواندش خداوند کریم
خلق وخُلق وقول وفعل وہدی وسمت او حمید

دست او بیضا ضیا اجود ترا ز باد صبا
حبذا وقت عطا ابرسخا آب بقا
وقف امر عالمے بر ضحک آں رحمت لقا
عام اشہب از جمال طلعتش عید سعید

داغ مہر او چراغ سینہ اہل کمال
شور عشقش در سر عمار وسلمان وبلال
ثبت برایمائے وے نعمان ومالک بے خیال
والہٗ آثار وے معروف شبلی با یزید

از حدیث وے سمر در حیطۂ اہل اثر
مسلم وشل بخاری وقف بر وصل سیر
سنت بیضاء وے نور دل ہر بابصر
اتقیا را اسوۂ اقدام وے تقلید جید

سید عالم رسول وعبد رب العالمین
آں زماں بودہ نبی کآدم بد اندر ماء وطین
صادق ومصدوق وحی غیب ومامون وامین



در ہرآں چیزے کہ آوردست از وعد وعید

منبر او سدرہ ومعراج او سبع قباب
در مقام قرب حق بر مقدم او فتح باب
کاندر انجا نور حق بود ونبد دیگر حجاب
دید وبشنید آنچہ جزوے کس بشنید وندید

مدح حالش رفع ذکر وشرح وصفش شرح صدر
او امام انبیاء صاحب شفاعت روز حشر
ہمکناں زیر لوائش یوم عرض ونیست فخر
سید مخلوق وعبد خاص خلاق مجید

اخیر وخیر الوریٰ خیر الرسل خیر العباد
قدوۂ اہل ہدایت اسوہ اہل رشاد
نغمہ از ہمت او خلق را زاد معاد
عالم از رشحات انفاس کریمش مستفید

انتخاب دفتر تکوین عالم ذات او
برتر از آیات جملہ انبیاء آیات او
مشرق صبح وجود ما سوا مشکوٰۃ او
مستنیر از طلعت او ہر قریب وہر بعید

دین او دین خدا تلقین او اصل ہدیٰ
نطق او وحی سما حقا نجوم اہتدا

صاحب اسرار او ناموس اکبر برملا
علم او از اولین وآخرین اندر مزید
مولدش ام القریٰ ملکش بشام آمد قریب
خاک راہ طیبہ از آثار وے بہتر زطیب
شرق وغرب از نشر دین مستطابش مستطیب
امتش خیر الامم بر امتاں بودہ شہید
خاص کردش حق باعجاز کتاب مستطاب
حجت وفرقان ومعجز محکم وفصل خطاب
نجم نجمش در براعت ہست برتر زآفتاب
حرف حرف او شفا ہست وہدی بہر رشید
الغرض از جملہ عالم مصطفیٰ ومجتبیٰ
خاتم دور نبوت تا قیامت بے مرا
افضل واکمل ز جملہ انبیاء نزد خدا
نعت اوصاف کمال او فزوں تر از عدید
تا صبا گلگشت گیہاں کردہ میباشد مدام
بوئے گل بردوش وے گردد بعالم صبح وشام
باد بروے از خدائے وے درود وہم سلام
نیز بر اصحاب وآل وجملہ اخیار عبید
وز جناب وے رضا بر احقران مستہام



خاصہ آں احقر کہ افقر ہست از جملہ انام
مستغیث ست الغیاث اے سرور عالم مقام
در صلہ از بارگاہت در نشید این قصید

☆☆☆

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حامدا ومصلیا

روض الریاحین مصنفہ مولانا کفایت اللہ صاحب مرحوم مفتی مدرسہ امینیہ دہلی جس کے چار شعر نقل کئے جاتے ہیں، مولانا کفایت اللہ صاحب کا نہایت بلیغ قصیدہ ہے جس میں مدرسہ امینیہ دہلی کی تاریخ بیان کی گئی ہے اور حضرت مولانا محمود الحسن صاحب کی تعریف بیان کی گئی ہے اور سولہ صفحے پر ختم ہوا، پہلا شعر ہے:

عرفت اللہ ربی من بعید
فکم بین الالہ والعبید

اصل میں یہ قصیدہ مدرسہ امینیہ ۱۳۶۶ھ کی روئیداد میں چھپا تھا، پھر اس کو علیحدہ رسالہ کی شکل میں چھپوایا گیا۔

ونختم ذا الکلام بذکر حبر
فقید المثل علام فرید

''اب ہم ایک بڑے عالم کی ذکر پر یہ کلام ختم کرتے ہیں وہ بے نظیر

علامہ یکتائے زمانہ ہیں''۔

**مريغ العلم مقتنص الفنون**

**لـه كل الـمـزايـا كـالـمصيد**

''علم کو ڈھونڈ نکالنے والے فنون کو شکار کرنے والے تمام فضیلتیں ان کے فتراک کا شکار ہیں''۔

**نبيـه فـائـق الاقـران يـدعـى**

**بـانـور شـاه مـوموق الحسـود**

''بزرگ مرتبہ ہمسروں پر فائق جن کو انور شاہ کہہ کر پکارا جاتا ہے حاسدوں کے محبوب (۱)۔

**فهذا الحبر غارس ذا النخيل**

(۱) علامہ فہامہ جناب مولانا مولوی محمد انور شاہ صاحب ساکن کشمیر بے نظیر شخص ہیں ذہن وذکا، ورع تقوی میں فرد کامل، مدرسہ ہذا میں مدرس اول تھے بلکہ جیسا آئندہ شعروں میں بیان کیا گیا ہے اس شجر علم کے لگانے والے آپ ہیں، کیونکہ مولوی محمد امین الدین صاحب جب دہلی تشریف لائے تو مدرسہ قائم کرنے کا ارادہ کیا تو اس وقت ان کے پاس نہ سامان تھا نہ روپیہ، آپ نے محض متوکلا علی اللہ سنہری مسجد میں پڑھانا شروع کیا۔ اور مولانا مولوی محمد انور شاہ صاحب آپ کے شریک تھے۔ دونوں صاحبوں نے طرح طرح کی تکلیفیں اٹھائیں، فاقے کئے مگر استقلال کو ہاتھ سے نہ چھوڑا۔ آہستہ آہستہ اہل دہلی کو خبر ہوئی، اور لوگ متوجہ ہونے لگے۔ یہاں تک کہ مدرسہ امینیہ اس حد تک پہنچا جو آپ کی نظر کے سامنے ہے غرض کہ ابتدائی زمانہ کی کسمپرسی کی حالت میں مولوی محمد انور شاہ صاحب اس مدرسہ کے اکلی واول محسن ہیں ان کا شکریہ ادا کرنا اور ہمیشہ ان کو یاد رکھنا اہل مدرسہ کا فرض ہے مولانا نے ایک عرصہ تک مدرسہ ہذا میں درس دیا اور طلباء کو مستفید فرمایا۔ پھر والدین سلمہما اللہ تعالی کے تقاضے اور اصرار سے وطن تشریف لے گئے۔ ۱۳۲۵ھ میں حج کو تشریف لے گئے۔ (بقیہ ص ۱۹ پر)



**واول مـوقـظ الـقـوم الـرقـود**

''کیونکہ یہ علامہ اس درخت کے لگانے والے ہیں اور سوتی قوم کو اول اول جگانے والے ہیں''۔

یہاں تک تو حضرت مولانا کفایت اللہ کا کلام تھا آگے حضرت شاہ صاحب خود فرماتے ہیں۔

خود فرماتے تھے کہ جب میں نے شروع شروع میں مدرسہ امینیہ میں پڑھانا شروع کیا ۱۳۱۵ھ تھا۔ شروع شروع میں مدرسہ میں کوئی آمدنی نہ تھی محض توکل پر گزارہ تھا، پھر دو سال کے بعد اہل دہلی کو توجہ ہوئی اور مدرسہ میں روپیہ آنے لگا، تو مہتمم صاحب نے میری تنخواہ پانچ روپے کر دی۔ میں وہی پانچ روپے مدرسے میں ماہوار چندہ دے دیتا تھا۔ پھر آئندہ سال میری تنخواہ دس روپے ہوگئی۔ پانچ روپے تو میں چندہ ماہوار مدرسے کو دے دیتا اور پانچ روپے مہتمم صاحب کی ملک کر دیتا کہ آپ مجھے اللہ کے واسطے کھانا دے دیا کرو۔ رمضان گزارنے کے لئے گنگوہ تشریف لے جایا کرتے تھے کبھی دیوبند آجاتے تھے۔

حضرت مولانا عبد القادر رائے پوری رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ میں جب دہلی پڑھتا تھا تو میں نے سنا کہ مولانا کریم بخش صاحب گوڑگانی ضلع بلند

(بقیہ حاشیہ ص ۱۸) واپسی پر دہلی میں دو ماہ قیام فرمایا اور اب بھی وطن میں تشریف رکھتے ہیں خدا تعالی مولانا کو تا دیر سلامت رکھے اور ان کے بے نظیر علمی کمال سے لوگوں کو فائدہ پہنچائے، آمین، منہ ۱۲۔

شہر سے حضرت شاہ صاحب سے ملاقات کرنے تشریف لائے ہیں، میرے چونکہ مولانا کریم بخش صاحب استاد تھے میں بھی گیا یہ مغرب کے بعد کا وقت تھا، مولانا کریم بخش صاحب تو ملے نہیں حضرت شاہ صاحب کو دیکھا کہ مدرسہ امینیہ کے اندر بیٹھے ہیں اور ذکر جہری سے اللہ اللہ کر رہے ہیں تب میں سمجھا کہ حضرت صوفی بھی ہیں۔ یہ تو حضرت شاہ صاحب نے خود فرمایا تھا بہاول پور کے مقدمہ میں احقر نے ریل گاڑی میں جب امرتسر سے لاہور کو چلے سوال کیا کہ آپ کو اجازت کن بزرگوں سے ہے؟ تو فرمایا حضرت گنگوہی رحمہ اللہ علیہ سے، ۱۳۱۹ھ میں حضرت نے مجھے حدیث کی سند بھی دی اور بیعت کرنے کی اجازت بھی دی، ویسے تو ہمارا سلسلہ دس پشت سے سہروردی ہے۔اور مجھے حضرت مولانا معظم شاہ والد صاحب سے اجازت ہے۔

(ف) حضرت شاہ صاحب عموماً سہروردی سلسلہ میں اور چشتیہ سلسلہ میں بیعت کرتے تھے دونوں حضرات کے ذکر تلقین کرتے تھے۔

۱۳۱۵ھ سے پانچ سال تک دہلی میں رہے۔ پھر والد صاحب کے اصرار پر کشمیر تشریف لے گئے اور بارہ مولا میں مدرسہ فیض عام جاری کیا، غالباً پھر حج کو تشریف لے گئے، خود فرماتے تھے کہ میں مدینہ منورہ پہنچا تو مولانا ظہیر احسن شوق نیموی رحمہ اللہ علیہ کے لئے دعائے مغفرت ہو رہی تھی۔ مدینہ منورہ مسجد نبوی میں تب معلوم ہوا کہ حضرت نیموی کا وصال ہوگیا، یہ بہت بڑے محدث ہوگزرے ہیں صاحب تصانیف ہیں۔ آثار السنن ان ہی کی ہے۔ اور جامع الآثار لامع الانوار وغیرہ ان کے مصنفات ہیں یہ



بزرگ بہت اللہ سے ڈرنے والے صاحب ورع اور صاحب اتقا تھے، اپنی کتاب آثار السنن جب تصنیف کر چکے تو ایک ایک جز مجھے کشمیر میں بھیجا کرتے تھے۔ (یہ بات مجھے مفتی فقیر اللہ صاحب نے بھی سنائی تھی)

مدینہ منورہ میں روضہ پاک کے پاس مسجد نبوی میں بھی آپ نے (شاہ صاحب نے) درس حدیث دیا ہے اہل مدینہ خصوصاً علماء بہت متوجہ ہوئے اکثر مسائل کا جواب آپ نے ان کو رسالوں کی شکل میں دیا جو علماء دیوبند ان دنوں میں وہاں رہتے تھے۔ انہوں نے کوششیں کیں کہ شب باشی آپ کی مسجد نبوی میں ہو۔

پھر حج سے واپسی پر دیوبند تشریف لائے (۱)، حضرت شیخ الہند رحمہ اللہ سے اور دیگر علماء سے ملے پھر شیخ الہند مولانا حبیب الرحمٰن مولانا حافظ محمد احمد مولانا احمد حسن امروہی کے باہمی مشورے سے طے پایا کہ حضرت شاہ صاحب کو تار دیا جائے کہ کشمیر سے دیوبند استاد ہوکر تشریف لائیں۔ جب سے ڈابھیل تشریف لے جانے تک دیوبند ہی رہے۔

(ف) یہ واقعہ حضرت مولانا حبیب الرحمٰن نائب مہتمم دار العلوم دیوبند نے ۱۳۳۹ سنایا تھا جبکہ حضرت شیخ الہند کے وصال پر نو درہ میں جلسہ ہو رہا تھا، حضرت کے استاد حدیث مولانا محدث محمد اسحاق بھی ہیں۔ جو مولانا خیر الدین آلوسی بغدادی کے تلمیذ ہیں۔ وہ اپنے والد صاحب مولانا سید محمد آلوسی صاحب روح المعانی کے شاگرد ہیں ایک استاد مولانا حسین جسر طرابلس ہیں جو کہ اپنے والد کے شاگرد ہیں ان کا سلسلہ علامہ شامی اور

(۱) یہ واقعہ ہمارے استاد مولانا فقیر اللہ صاحب نے ذکر کیا جو ان دنوں دیوبند میں پڑھتے تھے۔

علامہ طحطاوی تک پہنچا ہے۔ یہ حضرت شاہ صاحب کے حدیث کے استاد ہیں۔



اب آگے حضرت کے کچھ علمی مضامین کے اقتباسات درج کئے جاتے ہیں:

۲۔۳۔۴؍دسمبر ۱۹۲۷ء کے جمعیۃ العلماء ہند کے اجلاس پشاور میں صدارت کے خطبہ میں فرماتے ہیں:

’’محترم حاضرین! خدائے قدوس کی قدرت کاملہ نے اگرچہ نظام کی بنیاد تغیر وتبدل پر رکھی ہے اور اس کی تمام تر فضا انقلابات وحوادث سے معمور ہے، جیسا کہ مشہور مقولہ ہے۔

کہ آئین جہاں گاہے چنیں گاہے چناں باشد

تاہم اس کے نظام کو مصالح کلیہ کے مناسب ایک منظم لڑی میں منسلک کردیا ہے اور جملہ مسببات عالم کو سلسلہ اسباب کی وابستگی سے خالی نہیں چھوڑا۔ قدرت کاملہ نے یہ لوٹ پھیر اس لئے مقرر کیا ہے کہ اگر عالم میں گونا گوں تغیرات وانقلابات نہ ہوتے اور روز روشن شب تاریک کے ساتھ میدان مسابقت میں اس طرح نبرد آزما نہ ہوتا تو کوئی شخص ید قدر کا جو بالا وپست تمام موجودات پر حاکم اور اس میں کارفرما ہے قائل نہ ہوتا اور عالم کی یکساں حالت کو دیکھ کر اس کی طبیعت اصلیہ کا نتیجہ سمجھتا اور کبھی نہ جانتا کہ اس



بہترین نظام میں کوئی اور قوت کارفرما ہے۔

خیال فرمائیے کہ اگر آفتاب عالم تاب میں طلوع وصعود، زوال وغروب اور اس کی شعاعوں میں ترقی وتنزل نہ ہوتا اور تاریکی کے بعد نور کا ظہور اور جلوہ گری نہ ہوتی اور نور کے بعد تاریکی نہ آتی اور فضائے عالم ہر وقت نورانی رہتی تو کوئی شخص یہ گمان نہیں کرسکتا تھا کہ عالم کی یہ نورانیت چشمہ خورشید کی مرہون منت ہے بلکہ وہ اس یقین کرنے پر مجبور ہوتا کہ طبیعت عالم ہمیشہ سے اسی طریق پر قائم ہے اور اس کی نورانیت کی مقتضی ہے، بقول قائل:

تا بود زمانہ ایں چنیں بود

عارف جامی قدس سرہ ارشاد فرماتے ہیں:۔

ظہور جملہ اشیاء بضد است
وے حق را نہ ضد است ونہ نداست

اگر خورشید بر یک حال بودے
شعاع او بیک منوال بودے
ندانستے کسے کیں پرتو اوست
نہ بودے ہیچ فرق از مغز تا پوست

الحاصل، فطرت الہیہ نے اس لئے عالم کو تغیر وتبدل کے چکر میں ڈال رکھا ہے تاکہ یہ انقلاب وتحول اہل بصیرت کے لئے اس بات کی دلیل ہوجائے کہ اس کے تمام تر مظاہر وشیون میں دست قدرت کارفرما ہے۔ اور سطح عالم اس بات پر شاہد ہے کہ اس کا وجود خود بخود نہیں ہے بلکہ کسی دوسری

قوت کا دست نگر اور کسی قوت قاہرہ کا تابع فرمان ہے، عقلاء حکماء نے عالم کی اس منقادانہ حیثیت کو بہت سے دل پسند طریقوں سے بیان کیا ہے۔ خاکسار نے بھی اس کو ایک قطعہ میں ظاہر کر دیا ہے:۔

جہاں چو نقش ونگارے است از ید قدرت
کہ بہر خویش چو نبود نمود بے بود است
سمات عجز وتسخیر ہر یکے پیدا
بقید سخت دریں قید خانہ مسدود است
نہ خود بخویش کہ بر آمدہ ز دست دگر
چنانکہ نقش کہ حیران و دیدہ بکشودہ است

یعنی ہستی عالم جو بہمہ خوبی قدرت کے کرشمہ ساز ہاتھوں کا بہترین نقش ونگار ہے جب کہ خود اپنے لئے نہیں ہے تو پھر وہ ایک نمائش اور دکھاوٹ ہے اس لئے کہ کارخانہ عالم کی تمام اشیاء قدرت میں مسخر اور اس قید خانہ کی قید سخت میں گرفتار اور عاجز ہیں، اس کا وجود اور اس کی ہستی اپنے ہاتھوں نہیں ہے بلکہ اس کا وجود ایک دوسرے ہاتھ سے کتم عدم سے نکل کر منصہ شہود پر اس طرح جلوہ نما ہوا ہے جس طرح کہ تصویر آنکھیں پھاڑے ہوئے بشکل حیران اپنے مصور ونقاش کا پتہ دیتی ہے لیکن عالم کی نیرنگیوں اور بوقلمونیوں کے باوجود اس نظام وترتیب کا ہونا اس لئے ضروری تھا کہ اگر یہ جہاں بہترین نظم کے ساتھ منتظم نہ ہوتا اور اشیاء عالم کے درمیان ارتباط ورشتہ اتحاد قائم نہ کیا جاتا تو عالم کی تمام اشیاء میں تجاذب وتصادم کا ایک طوفان برپا ہو جاتا،



اور زمین وآسمان اور تمام اجسام ایک دوسرے سے ٹکرا کر تباہ وبرباد ہو جاتے اور عالم کی پیدائش اور وجود میں آنے پر کوئی فائدہ مرتب نہ ہو سکتا۔

حضرات!

مجموعہ عالم جس کو عالم کبیر یا شخص اکبر سے تعبیر کرتے ہیں اس کی ترتیب وتنظیم کو عالم صغیر یا شخص اصغر یعنی انسان پر قیاس کرنا چاہیئے، پس جس طرح شخص اصغر یعنی وجود انسان کا نظم قلب ودماغ اور جوارح کے بغیر قائم نہیں رہ سکتا کیونکہ تمام ملکات واخلاق کا حامل ومنبع قلب ہے اور معارف وعلوم کا حامل دماغ اور تمام اعمال وافعال کے مظاہر ترک واختیار کی تمام حرکات پہلے قلب سے اسی طرح صادر ہوتی ہیں جس طرح کہ بادشاہ کی جانب سے اوامر وفرامین صادر ہوتے ہیں پھر قلب کی اس جنبش کا دماغ پر اثر پڑتا ہے اور دماغ اس کی صحیح تصویر اور موزوں نقشہ کھینچتا ہے، اس کے بعد اعضاء وجوارح انسانی اس کے امتثال میں مصروف عمل ہو جاتے ہیں، گویا یوں کہنا چاہیئے کہ قلب ایک بادشاہ ہے دماغ اس کا وزیر اور اعضاء اس کے خدم وحشم ہیں اس لئے تمام امور انسانیہ اصلاح وفساد کا مدار تنہا قلب پر ہے۔ اسی طرف اشارہ ہے:

إن في الجسد مضغة إذا صلحت صلح الجسد كله وإذا فسدت فسد الجسد كله.

یعنی جسم انسانی میں ایک گوشت کا ٹکڑا ہے جب تک وہ صحیح رہتا ہے تمام جسم ٹھیک رہتا ہے اور جب اس میں فساد آ جاتا ہے تو کل جسم فاسد

ہو جاتا ہے۔

اور دماغ بجائے مشیر خیر یا شر کے ہے اور اعضاء وجوارح رفیق نیک یا رفیق بد، ٹھیک اسی طرح شخص اکبر (مجموعہ عالم) کے لئے بھی قلب اور دماغ اور اعضاء وجوارح ہیں۔ اس شخص اکبر کا قلب تو وہی ہے جس کو اصطلاح شریعت میں اولی الامر یا اصحاب حل وعقد سے تعبیر کیا جاتا ہے اور اس کا دماغ حکماو علماء شریعت غراء ہیں اور اس کے اعضاء وجوارح عامہ افراد خلق۔

## فریضہ تبلیغ

مسائل ضروریہ میں سے ایک اہم مسئلہ فریضہ تبلیغ اسلام اور پیغام توحید ورسالت کا ہے جس کے بغیر بقاء دین متین کسی طرح متصور نہیں، اسلامی نقطہ نظر سے تبلیغ اور پیغام رسانی کے حق کا یہ اہم فرض صرف اسلام ہی کا حصہ ہونا چاہیے اس لئے کہ دنیا کے مختلف مذاہب میں حق اور صحیح راہ کی تعلیم ایک ہی مذہب دے سکتا ہے۔ اور جو مذہب اپنے اندر خود سچائی اور راستی رکھتا ہو اسی کو یہ حق حاصل ہے کہ دنیا میں تبلیغ اور پیغام حق کا کام انجام دے۔ لہذا اس اصل پر نظر رکھتے ہوئے صرف اسلام ہی ایک ایسا مذہب ہے جس کے ہادی اور پیغمبر نے ہر حرکت وسکون کے وقت خدا کی یاد کی تعلیم دی ہے، پیغمبر اسلام کی تعلیم جو آج دنیا میں شرق سے غرب تک پھیلی ہوئی ہے اس کو دیکھنے سے ہر ذی ہوش سمجھ سکتا ہے کہ اس ہادی برحق نے اپنی امت کے لئے ایک



وقت بھی ایسا نہیں چھوڑا جس میں بندہ کو خدا کی یاد سے غافل رہنے دیا ہو، آپ نے ہر مسلمان کو تعلیم فرمائی ہے کہ کھانے اور پینے کے شروع میں اور اس کے ختم پر اور سوتے وقت اور سونے سے جاگنے اٹھنے پر صبح وشام اور گھر میں داخل ہوتے اور گھر سے نکلتے وقت اور مسجد میں داخل ہونے اور پھر اس سے باہر آنے کے وقت اور بیت الخلاء میں داخل ہونے اور اس سے خارج ہونے کے اوقات میں اور بازاروں کے جانے کے لئے اور ٹیلوں پر چڑھنے اور اترنے کے لئے اور اس کے علاوہ تمام اوقات میں جو انسان پر گذرتے ہیں، خدائے قدوس کا ذکر کرو اور اس کا نام ہر وقت اور اپنی ہر حالت نشاط و اندوہ میں خدا کو کبھی نہ بھولو۔ اور ارشاد فرمایا ہے کہ جس امر وقیع کو خدا کا نام لئے بغیر شروع کیا جائے وہ ناتمام اور بے کار ہے۔

راہ تو باہر روش کہ پویند نکوست
ذکر تو بہر زباں کہ گویند خوش است

اب آپ ہی فرمایئے کہ نصاریٰ کس چیز کی تبلیغ عالم کے سامنے کریں گے؟ مسئلہ تثلیث کی؟! جس کا یہ حال ہے کہ آج تک وہ اس کی حقیقت خود بھی نہیں سمجھ سکے۔

او خویشتن گم است کرا رہبری کند

میرا خیال تو یہ ہے کہ دانایان فرنگ نے جو بالطبع نفع عاجل اور فوری نتیجہ کے طالب اور خواہشمند ہیں جب یہ دیکھا کہ بغیر داموں مفت تین خدا ملتے ہیں تو ان کو اس کی خریداری میں کچھ تامل نہ ہوا، اور بغیر کسی پس وپیش

کے بمصداق ''داشتہ آید بکار'' اس کے خریدار بن گئے، ورنہ انہوں نے جو تفنن طبع اور جولانی اس مسئلہ کی تعبیر میں دکھلائی ہے اور تثلیث کو حل کرنا چاہا ہے اور اس کی تنقیح میں وقت صرف کیا ہے اس سے بغیر نقصان کے کوئی نفع اس کے حل کرنے میں ان کو حاصل نہیں ہوا۔ اور بے مغز اور غیر وقیع باتوں کے سوائے اور کچھ نتیجہ نہیں نکلا۔

شد پریشاں خواب من از کثرت تعبیرہا

اور اگر کسی نے کتاب ''العقائد الوثنية في الديانة النصرانية'' کا مطالعہ کیا ہے تو وہ اس کی حقیقت سے خوب واقف ہے کہ عقائد نصرانیت کے اکثر اصول وثنیوں اور بت پرستوں سے مستفاد ہیں، بلکہ ان مسائل کی تعبیر اور محاورات تک میں یہ امر بداہت کے درجہ میں ثابت ہے۔ اس کے علاوہ مروجہ انجیلوں سے جو کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بہت زمانہ بعد کی تالیف ہیں بلکہ حسب تحقیق آج تک ان کے مؤلفین کا بھی حال معلوم نہیں کیا کوئی مستفید ہو سکتا ہے؟ اور کیا ان سے مذہب وملت کے اصول معلوم ہو سکتے ہیں جن میں بجز اس کے تم کچھ اور نہ پاؤ گے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام فلاں گروہ کے درمیان سے اس طرح اور لوگوں کی بھیڑ ان کے درپے اس طرح ہوئی اور اس طرح کیا! ان چناں اور چنیں کی طفل تسلیوں سے کسی عاقل اور محقق کا کوئی کام نکل سکتا ہے یا اس کا کوئی صحیح راستہ مل سکتا ہے؟

نیز اگر آپ ان کلمات پر غور فرمائیں گے جو کہ ان کتابوں میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی طرف منسوب کئے گئے ہیں اور جن کو مقالات



طیبات شمار کیا گیا ہے تو آپ خود بخود کہہ اٹھیں گے کہ ان میں وہ نورانیت جو وحی الٰہی اور حدیث نبوی میں ہونی چاہیے قطعاً موجود نہیں ہے۔ اور ہرگز کسی طرح یہ ملفوظات مشکوٰۃ نبوت سے نکلے ہوئے نہیں۔ اور ان کے مطالعہ سے بجز ''کوہ کندن وکاہ برآوردن'' کے اور کوئی نتیجہ نہیں نکل سکتا۔ اور باقی رہا وہ فرقہ جو مادہ اور روح کو قدیم بالذات مانتا ہے اور اس کو مذہب وملت سے تو کجا خدائے قدوس کی ذات سے بھی کوئی تعلق نہیں ہو سکتا۔ بلکہ اس مذہب کے اصول مذکورہ کے ماتحت اگر ہم تحقیق وتدقیق سے کام لیں تو ہستی باری تعالیٰ کا وجود بھی پایہ ثبوت کو نہیں پہنچ سکتا، اس لئے کہ ہستی باری تعالیٰ پر اگر کوئی دلیل قائم کی جاتی وہ یہی ہے کہ سارے کا سارا عالم جو ممکن الوجود ہے غیر کے ہاتھوں قائم ہوا ہے، اور جس کا قیام دوسری قوت کا محتاج نہ ہو۔ اور جب اس گروہ نے مادہ اور روح کو بھی قدیم بالذات مان لیا تو اب کسی قیوم کی کیا حاجت رہی جس کو ہم اور تم خدا کہتے ہیں اور اس ناخواندہ مہمان کو کہاں جگہ دیں گے۔

ممکن ہے کہ اس جگہ پر یہ خدشہ پیدا ہو کہ روح اور مادہ اگرچہ قدیم بالذات ہیں لیکن پھر بھی وہ کسی قیوم بالذات کے اس لئے محتاج ہیں کہ یہ دونوں ناقص ہیں۔ اور ضرورت نظام عالم اس کو مقتضی ہے کہ ان کے لئے ایک ایسا واجب الوجود جو قدیم بالذات کے ساتھ ساتھ تمام صفات میں کامل ہوتا کہ وہ ان سے کام لے۔ تو یہ خدشہ کم علمی اور نقصان فہم پر مبنی ہے اس لئے کہ یہ کسی طرح عقل میں نہیں آ سکتا کہ جو شے قدیم بالذات ہو وہ ناقص بھی

ہو، کیا آپ خیال فرما سکتے ہیں کہ کوئی شے وجود میں جو کہ تمام صفات میں اعلیٰ اور اعظم صفت ہے تو کسی کی محتاج نہ ہو بلکہ خود ہی اپنی ذات سے موجود ہو کیسے ممکن ہے کہ وہ اپنی دوسری صفات میں ناقص رہ جائے اور ان میں کامل نہ ہو سکے اور کسی دوسری قدیم بالذات کی محتاج رہے، کیا دنیا میں کوئی شے بھی اپنے کو بحالت خود مختاری ناقص رکھنا گوارا کر سکتی ہے؟ اور اگر وہ ان صفات کے ناقص رکھنے میں مجبور ہے تو سب سے اعلیٰ واکمل صفت وجود میں وہ کس طرح دوسرے کی احتیاج سے مستغنی ہوگی؟ واقعہ یہ ہے کہ روح اور مادہ کو ان کی صفات میں ناقص مان کر بھی ان کو قدیم بالذات نہیں مانا جا سکتا، اور اگر ان کو ذات وصفات میں مکمل مانا جائے تو پھر واجب الوجود عز اسمہ کے ماننے کی کوئی حاجت نہیں رہتی، اور اگر یہ کہا جائے کہ قدیم بالذات اور قدیم بالغیر دونوں امکانی قسمیں تھیں تو ضرورت تھی کہ بلحاظ استیفائے اقسام یہ دونوں وقوع پذیر ہوں، اس لئے دونوں احتمال کو مان لینا اور ان پر ایمان رکھنا استیفاء کو مفید ہوگا تو یہ نہ کوئی دلیل ہے نہ برہان، بلکہ ایک خوش کن خطابت ہے اس کی بنیاد پر کیا احتمالات ممکنہ سب متحقق ہو جائیں۔

ہم رات دن دیکھتے ہیں کہ عالم کی اکثر اشیاء میں تمام احتمالات ممکنہ کا استیفاء اور تحقق نہیں ہوتا، پھر عالم غیب کی باتوں پر اٹکل کے تیر چلانا کہاں تک درست ہے، علاوہ ازیں مادہ میں جو نقائص ہیں کہ تمام اشیاء سے زیادہ ارذل اور بے شعور شمار ہوتا ہے، نیز روح پر جو آلام وہموم کے پیش از پیش حوادث گذرتے ہیں جن کو دیکھ کر یہی کہا جاتا ہے کہ خدا کسی دشمن کو بھی نصیب



نہ کرے، ان کو دیکھتے ہوئے کون عقل مند کہے گا کہ یہ قدیم بالذات ہیں۔

غور تو فرمائیے کہ قدیم بالذات کو ان ذلیل ترین سے کیا سروکار؟ سب سے بڑھ کر یہ کہ ہم دیکھتے ہیں کہ عالم کی تمام اشیاء مختلف صورتوں اور نوعیتوں پر قائم ہیں جس کو علمی اصطلاح میں صور نوعیہ کہا جاتا ہے، پس اگر ان سب میں ذرات مادہ متشابہ الوجود اور یکساں ہیں تو یہ صورتوں کا اختلاف جو رنگا رنگی عالم میں موجود ہے کس طرح پیدا ہو گیا۔ کہ دنیا میں آپ کوئی ایسی نظیر دکھا سکتے ہیں جو متشابہ الوجود اور ایک رنگ ہونے کے باوجود مختلف الوجود اور مختلف الانواع کا موجب ہو، لہٰذا ماننا پڑے گا کہ صور کا یہ تنوع اور اختلاف بھی قدیم بالذات ہے، تو پھر تھوڑی سی سخاوت اور بھی فرمائیے اور صاف کہہ دیجئے کہ یہ نظام عالم اور اس کی ہر شئے بھی جو تغیرات وحوادث پر ہے قدیم بالذات ہے تا کہ ہستی باری تعالیٰ واجب الوجود کے انکار میں کوئی شے حائل نہ ہو اور اس اہم ترین بارے سبکدوشی حاصل ہو جائے، تعالی اللہ عن ذلک.

البتہ آپ شبہ کر سکتے ہیں کہ اگر مادہ موجود نہ تھا تو پھر عدم سے وجود کیسے بنا؟ لیکن یہ مغالطہ دشوار اور امر لاینحل نہیں اس لئے کہ ہر شخص اس بات کو جانتا ہے کہ کوئی فاعل اپنے فعل میں مادہ کا محتاج نہیں ہوتا۔

انسان وحیوان کو دیکھئے کہ وہ کبھی حرکت کرتے اور کبھی ساکن رہتے ہیں اور یہ حرکت وسکون ان کا فعل ہے جس میں وہ کسی مادے کے جو کہ ان کی اس حرکت یا سکون کا محل بن سکے محتاج نہیں۔

احزاب میں جو ابوسفیان اتنی عداوت کا مظاہر کر رہے تھے، وہی جب ایمان لائے تو جنگ یرموک میں صفوں کے درمیان پھر رہے تھے، فرما رہے تھے، لوگو! یہ موقع روز روز ہاتھ نہیں آتے، آج وقت ہے خوب اللہ اور اس کے رسول کی محبت کا ثبوت دو، خوب جوش دلا رہے تھے، تا آنکہ میدان جیت لیا۔

بہاول پوری کے تاریخی مقدمہ میں شہادت کے لئے مولانا عبد اللطیف صاحب ناظم مظاہر العلوم سہارن پور بھی تشریف لے گئے تھے، حضرت شاہ صاحب کا غایت تادب تھا خاموش بیٹھے رہتے، ایک روز حضرت شاہ صاحب نے کسی صاحب سے فرمایا مولانا شمس الدین بہاولپوری رحمۃ اللہ علیہ کے کتب خانہ میں معجم للطبرانی قلمی ہے وہ بھی چند یوم کے لئے درکار ہے، خواہ وہ صاحب جو مولانا کے کتب خانہ کے مالک ہوں وہاں بیٹھ کر دیکھ لینے دیں، یا ہم سے ضمانت لے کر چند یوم کے لئے مستعار عنایت فرمائیں۔ حضرت مولانا عبداللطیف صاحب چپکے ہی چلے گئے اور کتاب لے آئے لاکر پیش خدمت کردی، فرمایا کہ میں اسی وقت چلا گیا تھا ان سے عرض کیا تھا کہ ہمارے حضرت کتاب کی ضرورت ہے، انہوں نے بے تامل عنایت فرمائی۔

حضرت شاہ صاحب پر بے حد اثر ہوا دیر تک اللہ تعالیٰ جزائے خیر دے یہ تو بڑی عنایت فرمائی، فرماتے رہے پھر کتاب احقر کے حوالے کردی، اور فرمایا اس میں سے مجھے کچھ عبارت نقل کردے، اور نشان لگادے اور یہ بھی فرمایا کہ قلمی کتابوں میں عموماً اعراب اور نقطے نہیں ہوتے، علماء کو پڑھنے میں دقت ہوتی ہے، لاؤ میں آپ کو اس کا طریقہ بتاؤں۔



پھر میں نے مختلف مقامات سے بہت سی عبارات نقل کر کے پیش کیں تو بہت خوشی کا اظہار فرمایا کہ اکثر لوگوں کو میں نے کتاب دی، مگر غلط ہی نقل کردی، بعض نے صفحات غلط لگادیئے۔

اکثر فرمایا کرتے تھے کہ کوئی بات تو نے دیکھی ہے، تو بتلادے؟ بعض دفعہ کچھ عرض بھی کردیتا۔

ایک دفعہ ایک راوی کی نسبت میں مجھے شبہ ہوا تو دریافت کرنے حضرت کی خدمت میں گیا، فوراً فرمایا "سیلحینی"۔ الحمدللہ بالاستیعاب ہی اس کتاب مستطاب کے دیکھنے کا موقع مل گیا، بابو حبیب اللہ امرتسری بھی رات کے وقت بعد عشاء میرے پاس آبیٹھے کہ میں تیرے ساتھ حضرت کے پاؤں دباتا ہوں، توفی کے لفظ پر کچھ دریافت کر رہے تھے، احقر نے عرض کیا حضرت توفی حیات کے ساتھ جمع بھی تو ہوسکتی ہے۔ فرمایا ہاں اللہ یتوفی الأنفس حین موتها والتی لم تمت فی منامها، اس میں یہ ہے کہ توفی ہورہی ہے موت واقع نہیں ہوئی جیسے نیند میں توفی ہوتی ہے سوتے آدمی کو مردہ کوئی نہیں کہتا۔ هو الذی یتوفاکم باللیل. پھر میں نے قصہ سنایا کہ سلطان پوری لودھی ضلع جالندھر پنجاب میں حیات عیسیٰ پر بحث کرتے ہوئے میں نے مرزائی مناظر سے دریافت کیا کہ کیا تمہارا رات کے وقت جنازہ نکل جاتا ہے، بچے یتیم ہوجاتے ہیں عورت بیوہ ہوجاتی ہے، بہت خوش ہوئے اور تبسم فرماتے رہے (کبھی مدت العمر کھلکھلا کر نہیں ہنسے)۔

☆☆☆

# عید مسلم

افادات عالیہ حضرت شیخ الاسلام سید المحدثین مولانا سید محمد انور شاہ صاحب

رحمۃ اللہ علیہ

علامہ جوہری طنطاوی رحمۃ اللہ علیہ اپنی تفسیر میں لکھتے ہیں کہ حامد کی حمد اس کے علم کے اعتبار سے ہوتی ہے، اب اندازہ لگایئے کہ رب العالمین نے بھی قرآن عزیز میں اپنی حمد مختلف عنوانات سے فرمائی ہے، مخلوق کو تو اس کا تصور بھی نہیں ہوسکتا، ایک پیغمبر برحق جو حمد خدا کرسکتا ہے ایک امتی کیا مقابلہ کرے گا، جو علوم صحابہ کو عطا فرمائے گئے تھے اس لئے کہ وہ تو اذکیا امت تھے جن کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی شاگردی کے لئے منتخب فرمایا گیا، اگر وہ حمد باری عزاسمہ بیان کریں گے تو انہیں کی شایان شان ہوگی، اسی طرح دیکھتے جایئے اب ہم تو یہی سمجھے ہوئے ہیں کہ عید کا دن ایک افضل دن ہے، سارے شہر کو باہر کھلے میدان میں نکل کر شکر کے دو نفل ادا کرنے چاہئیں۔

لیکن حجۃ الاسلام سیدنا حضرت مولانا محمد انور شاہ صاحب فرماتے ہیں کہ عید مسلم تبلیغ کا دن ہے ہر شخص جو تکبیر کہتا ہے خدا کی کبریائی کی تبلیغ کرتا ہے، حتی کہ ابو جعفر فرماتے ہیں کہ عوام اگر جوق درجوق بازاروں میں تکبیرات کہتے پھریں تو منع نہ کرنا چاہیئے کہ عوام میں ترغیب ہوتی ہے، یہ حضرت شاہ صاحب کا مضمون اسلام کے تمام شعبوں کو حاوی ہے جتنا جتنا غور کرتے جائیں گے آپ پر منکشف ہوتا جائے گا۔



فروع، عقائد، تاریخ، سیر احکام سبھی پر بصیرت افروز اور ناقدانہ تحقیقی بحث فرمائی ہے، ضرورت ہے کہ ایسے مضامین کی تلاش کرکے خوب اشاعت کی جائے یہ تبرک حضرت شاہ صاحب کے قلم سے نکلا ہے، ایک حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی تحریر مہاجر دیوبند ۱۹۲۸ء میں الصوم لی وانا اجزی بہ پر شائع ہوئی تھی، افسوس کہ ہمارے پاس محفوظ تھی، لیکن ۴۷ء کے خونی ہنگامہ میں جب ہم رائفلوں کے سائے میں نکالے گئے تو احقر کی کتابوں کے ساتھ رائے کوٹ ضلع لدھیانہ رہ گئی۔ حضرت کی سیرت پاک بھی لکھی ہوئی غیر مطبوعہ تھی، بہت سے خطوط مولانا محمد سلیمان شاہ صاحب برادر خورد حضرت شاہ صاحب کے تھے، اب ہم اس تبرک انوری کی اشاعت کی سعادت حاصل کررہے ہیں کہ اس کا افادہ عام ہوجائے شاید کہ ہمارے لئے ذخیرہ عقبی ثابت ہو، آمین۔

محمد انوری عفا اللہ عنہ

مکان ۲۲۳ سنت پورہ لائل پوری

۳۱ مارچ ۱۹۶۵ء

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

عید خوشی اور مسرت کا نام ہے اور اہل دنیا کے نزدیک ہر قسم کا سرور وانبساط اور ہر طرح کی فرحت وابتہاج عید کے مترادف ہے، لیکن شریعت مقدسہ اور ملت بیضاء کی نظر میں عید اس مسرت وخوشی کو کہتے ہیں جو نعماء ربانی اور کرم ہائے الٰہی کے شکر اور اس کے فضل وجود پر ادائے نیاز کے لئے کی جاتی ہے، دنیا خود فانی ہے اور اس کے باغ وبہار فانی، پھر اس پر کیا مسرت وانبساط جس سرور کے بعد غم ہو اور جس خوشی کے بعد رنج ہو تو ایسے سرور کو عید کہنا ہی غلط ہے، اس لئے قرآن عزیز نے ارشاد فرمایا ہے: ﴿لا تفرح ان اللہ لا یحب الفرحین﴾.

عید کی حقیقت اصلیہ اور اس کا صحیح مفہوم اس دائمی سرور اور ابدی سرمدی مسرت میں مضمر ہے جس کی نسبت اور جس کا تعلق خود ذات احدیت اور بارگاہ صمدیت سے وابستہ ہے منعم حقیقی کا انعام ابدی ہے اور اس کا فضل واحسان سرمدی، لہٰذا اپنی یہ مسرت وفرحت اور خوشی وانبساط بجا اور اسی عید کو عید کہنا صحیح اور درست ہے اسی کو رب العالمین نے معجزانہ انداز میں اس طرح فرمایا ہے ﴿قل بفضل اللہ وبرحمته فذلک فلیفرحوا﴾ یعنی خوشی ومسرت درحقیقت خدائے قدوس کی رحمت اور اس کے فضل ہی پر کرنا چاہیئے۔

## عید الٰہی

حقیقت بین نظریں اور پُر از معرفت نگاہیں اس حکمت ربانی سے بے خبر نہیں ہیں کہ عالم تشریعی کی اساس، کہ جس کو عالم اوامر ونواہی کہنا بہتر



ہے، بہت کچھ عالم تکوینی کے مظاہر وشواہد پر قائم کی گئی ہے تاکہ مرضیات پر کاربند ہونے میں آسانی ہو سکے، اسی اصل کے ماتحت اور اسی اساس کے زیر عنوان عید بھی ہے۔ عالم تکوینی کی ابتداء اور اس کے منصۂ شہود میں آنے کے متعلق قرآن عزیز نے جو رہنمائی کی ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ خدائے قدوس نے عالم انسانی کو درجہ بدرجہ ترقی کرنے اور تاریخ کو ملحوظ رکھنے کی ہدایت وتعلیم دینے کے لئے ہمارے فہم کے مطابق اس طرح فرمایا کہ ہم نے ارض وسماوات اور کائنات عالم چھ روز میں پیدا کئے، ﴿إن ربکم اللہ الذی خلق السماوات والأرض فی ستة أيام ثم استوى على العرش﴾، اس سے یہ بھی ظاہر ہوتا ہے کہ ہفتہ کی موجودہ نوعیت اور اس کی اس طرح روز وشمار بھی اس تکوینی عالم سے اخذ کی گئی ہے، چند روز عالم کی تخلیق میں صرف کرنے کے بعد اس کے سالگرہ منانے اور خوشی کا اظہار کرنے کے لئے رب العزت نے ساتواں روز عید اور تعطیل کا مقرر فرمایا، اور اس کو ان اعجازی کلمات میں ارشاد فرمایا ﴿ثم استوى على العرش﴾.

## استوی علی العرش کی مقامی توجیہ

اس جگہ یہ خیال پیدا ہونا قدرتی امر ہے کہ استوی علی العرش سے کیا مراد ہے؟ اس کے معنی کیا ہیں؟ اس کے متعلق تفصیلی معلومات کے لئے محققین کی تفاسیر کی طرف مراجعت ضروری ہے، کیونکہ یہ انہیں امور متشابہات میں سے ہے جن کے متعلق سلف صالحین کا صاف اور سادہ عقیدہ رہا ہے کہ

"الاستواء معلوم والکیفیۃ مجھول" یعنی نفس مسئلہ تو ہم کو معلوم ہے لیکن اس کی حقیقت اور کیفیت ہم سے پوشیدہ اور نامعلوم ہے۔ لیکن علماء متاخرین کی جائز اور حدود شرعی کے ماتحت توجیہات واقوال کی طرف اگر نظر کی جائے جو انہوں نے قلوب عامہ وساوس اور ملحدین وفلاسفہ کی زیغ کو دیکھ کر کی ہے تو اس مسئلہ میں ان کے اقوال بہت زیادہ پائے جاتے ہیں اور انہوں نے اس معجز کلمہ کی تحقیقات میں بہت زیادہ کاوش سے کام لیا ہے اور اپنی اپنی استعداد عقل سلیم کے مطابق بہت کچھ جدوجہد کی ہے۔ مناسب مقام اس کے معنی یوں سمجھنے چاہئیں کہ رب العالمین نے ارض وسماوات کو چھ روز میں پیدا کر دیا تو پھر اس نے ساتویں روز اس طرح عید منائی کہ اس نے تمام کائنات پر اپنی قدرت عامہ اور شاہنشاہیت کے استیلاء وغلبہ کا اظہار فرمایا، اور تمام عالم اس کے حیطۂ اقتدار میں محیط ہو گیا، کیونکہ عرش پر اس کا استیلاء اور غلبہ جو کہ خود تمام ارض وسماوات کو حاوی ہے اس کی لامحدود قوت وسطوت کا اظہار کرنا ہے۔

## ایک حدیثی نکتہ

تخلیق عالم اور عید الٰہی کی اس آیت کے بارے میں بعض محققین سخت تردد میں پڑ گئے، جس کا معنی یہ ہے کہ قرآن عزیز نے تخلیق ارض وسماوات کی مدت ستۃ ایام چھ روز قرار دی ہے، اور صحاح کی بعض روایات میں ہے کہ خدائے قدوس نے حضرت آدم علیہ السلام کو جمعہ کے روز پیدا کیا، پس اگر تخلیق عالم کی ابتدا ہفتہ کے روز سے مانی جائے تو پھر پورا ہفتہ تخلیق ہی



کو محیط ہو جاتا ہے، اور تعطیل (استواء علی العرش) کے لئے کوئی دن باقی نہیں رہتا، لہٰذا کوئی صورت ایسی سمجھ میں نہیں آتی کہ حضرت آدم کی تخلیق جمعہ کے روز مان کر ستۃ ایام کو صحیح باقی رکھا جا سکے اور استواء کے لئے ایک روز فاضل نکالا جا سکے، اس اشکال کے پیدا ہو جانے کی وجہ صرف یہ ہے کہ ان محدثین ومحققین نے حضرت آدم علیہ السلام کی تخلیق کی حدیث میں جو جمعہ کا دن ہے اس کو اپنے خیال میں اس سلسلہ میں منسلک سمجھ لیا ہے جس میں کہ تخلیق ارض وسماوات ہوئی ہے، حالانکہ اصل واقعہ یہ ہے کہ آدم علیہ السلام کی تخلیق اگرچہ جمعہ کے روز ہی ہوئی ہے لیکن یہ جمعہ وہ جمعہ نہ تھا جو ستۃ ایام کے تذکرہ کے بعد آتا تھا، بلکہ ایک عرصہ مدیدہ کے بعد حق تعالیٰ نے کسی ایک جمعہ میں آدم علیہ السلام کو پیدا کیا، اور تخلیق ارض وسماوات کے متصل جو جمعہ آتا تھا وہی درحقیقت استواء علی العرش اور عید الٰہی کا روز ہے، ان حضرات کی نظر احادیث کے ذخیرہ کی طرف کافی اور دقیق ہے ان کے لئے ہماری یہ توجیہ اصل حقیقت کی نقاب کشائی کے لئے کافی ووافی ہے۔

## یوم سبت کی تحقیق

اسی اشکال کے سلسلہ کی ایک کڑی یوم سبت کی تعیین وتحقیق ہے۔ توراۃ سے معلوم ہوتا ہے کہ یوم السبت ہفتہ کا نام ہے، اور نصاریٰ کے عقیدہ میں یوم السبت اتوار ہے۔ اور چونکہ عربی زبان میں سبت کے معنی تعطیل کے آتے ہیں اس لئے خود علماء اسلام کو بھی اس کی تعیین میں مشکل پیش آئی ہے، اسلئے کہ مسلمانوں کے عقیدہ میں تو تعطیل کا دن جمعہ ہے، حافظ ابن تیمیہ رحمۃ

اللہ علیہ جیسے محدث ومحقق بھی اس مسئلہ میں متردد ہیں اور وہ بھی اس کے قائل ہوگئے ہیں کہ یوم السبت ہفتہ ہی کے دن کا نام ہے اس اشکال کو اس سے اور زیادہ تقویت ہوجاتی ہے کہ خود عربی زبان میں یوم السبت ہفتہ کے روز کو کہتے ہیں۔

لیکن ان کی نظر شاید اس پر نہیں گئی کہ اہل عرب کے دور جہالت میں دنوں کے نام یہ نہ تھے کہ اب ان کے یہاں مستعمل ہیں، کتب تاریخ میں ان کا ذکر موجود ہے، موجودہ نام دراصل یہود کے ایجاد کردہ ہیں اور وہی اس کے واضع ہیں، چنانچہ کتب تاریخ سے معلوم ہوتا ہے کہ اہل عرب جمعہ کو عروبہ کہتے تھے، عروبہ عبرانی کا لفظ ہے جس کا مفہوم وہی ہے جو ہماری زبان میں عرفہ کا ہے، اردو زبان میں ہر عرفہ ہر اسلامی تہوار سے ایک روز قبل کے لئے استعمال ہوتا ہے، بعینہ یہی مفہوم یہود عروبہ کا سمجھتے تھے، اور چونکہ وہ ہفتہ کے دن کو یوم تعطیل مانتے تھے اس لئے جمعہ کو عروبہ کہا کرتے تھے، عروبہ کے استعمال نے مسلمانوں میں بھی رواج پایا، اور اس کو اس قدر وسعت ہوئی کہ بعض احادیث میں بھی یہ لفظ پایا جاتا ہے، بہر حال جب کہ ہفتہ کے موجودہ نام یہود سے لئے گئے تو لازمی تھا کہ وہ سبت ہفتہ کے دن کو مانیں اور اتوار کو اس لئے انہوں نے یوم الاحد یعنی پہلا روز مانا یہی استعمال اور محاورہ علماء اسلام کے لئے اس کا باعث بنا کہ انہوں نے سنیچر ہی کو یوم السبت قرار دیا، اور جمعہ کی فضیلت کو صرف عہد اسلامی ہی سے شروع سمجھا۔ لیکن ہمارے نزدیک یہ قول صحیح نہیں ہے اور خلاف تحقیق ہے، اس لئے کہ مسند امام شافعی کی



روایت میں مذکور ہے کہ استواء علی العرش جمعہ کے روز ہوا ہے۔ اور مسلم کی روایت میں تصریح ہے کہ تخلیق عالم کی ابتدا ہفتہ کے روز یعنی سنیچر کے دن سے ہوئی، لہٰذا ان دونوں روایتوں کی بنا پر ہم کو ماننا پڑتا ہے کہ جب تعطیل کا دن جمعہ کا دن تھا اور آغاز تخلیق سنیچر یعنی ہفتہ کو ہوئی تو یقیناً اور بلاشک وشبہ یوم السبت جمعہ کا نام ہے، اتوار یا ہفتہ کو سبت کہنا کسی طرح درست نہیں ہے، اور اس سے یہ بھی معلوم ہوگیا کہ جمعہ کا شرف عہد اسلامی ہی سے نہیں ہے بلکہ آغاز تخلیق عالم ہی سے وہ مشرف ومعزز ہو رہا ہے، کیونکہ اس دن ہی رب العالمین کے استواء علی العرش کی عید تھی۔

## انتخاب جمعہ کی حدیث مع توجیہات

البتہ اس شرف سے مشرف ہونے اور اس بزرگ دن کی عظمت حاصل کرنے میں امت مرحومہ کا بھی نصیب زبردست تھا، اور ان ہی کی قسمت یاور تھی جو ان کو اس دن عید منانے کی ہدایت ہوئی، چنانچہ صحاح کی حدیث میں آیا ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے پسند فرمایا ہمارے لئے جمعہ کے دن کو اور ٹال دیا اس کو دوسری امتوں سے، پس نصاریٰ نے اتوار اور یہود نے ہفتہ کو پسند کیا اور اس کو تعطیل کا دن قرار دیا۔

اس حدیث میں اس شک کو زائل کرنے کے لئے کہ رب العالمین نے کیوں دوسری امم کو اس شرف سے محروم رکھا محدثین نے دو توجیہیں کی ہیں۔ بعض نے یہ کہا ہے کہ دراصل انتخاب یوم تعطیل ویوم عید حق تعالیٰ نے

اجتہاد پر رکھا تھا، پس امم سابقہ کا اجتہاد اس برکت کو نہ پا سکا جس کو امت محمدیہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حاصل کرلیا۔ اور بعض محدثین یہ فرماتے ہیں کہ اول تمام امم پر جمعہ کا دن ہی پیش کیا گیا تھا، لیکن بنی اسرائیل نے اپنی مصلحتوں اور طبعی رغبتوں کی بناء پر اس دن کو پسند نہ کیا اور اپنے زمانے کے انبیاء علیہم السلام کو اس بارے میں تنگ کیا کہ وہ خدا کو کہہ کر اس دن کو یوم تعطیل نہ رہنے دیں اس لئے وہ اس جنگ وجدل کی بناء پر اس نعمت سے محروم کردیئے گئے، اور بالآخر امت مرحومہ کے حصہ ہی میں یہ شرف آنا تھا، سو آگیا۔ اور جمعہ کا دن ان کے ہفتہ کی عید قرار پایا، ذلک فضل اللہ یؤتیہ من یشاء.

خدائے برتر کا فضل اور اس کا احسان ہے بطفیل خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم آج تک اسلام میں یوم جمعہ نہایت شان وشوکت سے منایا جاتا ہے، اور عید الٰہی کے باغ اور اس کی بارگاہ میں ہر ایک اس کی شرکت کو اپنے لئے فریضہ ربانی سمجھتا اور سعادت دارین کا وسیلہ جانتا ہے۔

## ایام ربانی کی تحدید

یہاں یہ بات بھی ذکر کردینا دلچسپی سے خالی نہیں ہے کہ آیت قرآنی میں جو ستۃ ایام کا ذکر کیا ہے آیا ان ایام کی مقدار ایام معمولہ ہی کے موافق تھی یا اس سے زائد؟ یہ ایک سوال ہے جس کے متعلق محدثین وصوفیاء کرام دونوں نے قلم اٹھائے ہیں اور خوب بحثیں کی ہیں اہل عقل ودانش کے نزدیک یہ چیز حیرت انگیز نہیں ہے اس لئے کہ وہ درگاہ صمدیت وبارگاہ احدیت تو حقیقتاً زمانہ اور اس کی مقدار سے وراء الوراء ہے اور اس کی جگہ تو زمانہ کی تحصیل بھی



نسیاً منسیاً ہے، کیوں کہ زمانہ تو مقدار حرکت کا نام ہے اور حرکت وسکون کی نسبت انہیں اجرام واجسام کی طرف کی جاسکتی ہے جو ان کا محتاج ہو، لیکن خالق حرکت وسکون اور مکون زمانہ، زمانیات کو ان فانی اور ناقص اشیاء سے کیا سروکار تعالیٰ اللہ علوا کبیرا، لہذا قرآن عزیز میں جو اس مقام پر ایام کا کلمہ استعمال کیا گیا ہے وہ صرف ہماری عقول ناقصہ اور فہوم کاسدہ کی تفہیم کے لئے ہے اسی لئے اس کی نوعیت پر بحثیں پیدا ہوگئی ہیں، بعض محققین کا خیال ہے کہ ایام ایام معمولہ ہی کی طرح تھے، نہ زیادہ اور نہ کم، اور بعض یہ فرماتے ہیں کہ ان ایام میں ہر دن ایک ہزار سال کی مقدار رکھتا تھا۔ شیخ اکبر رحمۃ اللہ علیہ نے بھی اسماء حسنیٰ کے ماتحت ایام کی کچھ تحدید فرمائی ہے، چنانچہ اس موقع پر لکھتے ہیں کہ یوم ربوبی ایک ہزار سال کے برابر ہوتا ہے ﴿وان یوما عند ربک کالف سنة مما تعدون﴾.

## یوم ربوبی کا ایک نکتۂ لطیف

اس لئے بعض علماء اور صوفیاء کا یہ خیال ہے کہ دنیائے انسانی کی عمر سات ہزار سال ہے، کیوں کہ سات ہی روز اس کی تخلیق اور اس پر عمل کے گذرے ہیں اور اولو العزم انبیاء علیہم السلام کے ادیان ترقی پذیر کا عہد مبارک ہزار ہزار سال کا ہوتا آیا ہے، چنانچہ ساتویں ہزار کی ابتداء میں خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم مبعوث ہوئے اور ان کے مذہب میں اعلیٰ اور بے نظیر ترقی بھی ایک ہزار سال رہی اور اس کے بعد اس میں انحطاط شروع ہوگیا، جس کی انتہا وجود قیامت پر ہوگی، اور یہ سب کرشمے ایام ربوبیت ہی کے

ہیں۔

یہی وجہ ہے کہ یہود و نصاری اب تک اس کے منتظر ہیں کہ نبی آخر الزمان ساتویں ہزار میں آئے گا۔ اور اس پر ایمان لائیں گے، لیکن چونکہ بائبل کے کل نسخہ کے بارے میں علماء یہود و نصاری کو اختلاف ہے اس لئے وہ اس صحیح حساب کی تشخیص نہ کر سکے اور نبی آخر الزمان پر ایمان نہ لائے بائبل کے نسخوں میں قدیم زمانے کے یونانی نسخہ پر اعتماد تھا، لیکن جب اس کا حساب صحیح نہ اترا تو اس کو ساقط کر کے عبرانی نسخہ کو ترجیح دی، لیکن افسوس کہ وہ بھی صحیح رہنمائی نہ کر سکا، اور یہ قوم اس بارہ میں خاسر ہی رہی۔

## بنی اسرائیل کی عید یوم عاشوراء

ایک ہفتہ کی عید کے علاوہ ادیان سماویہ میں سالانہ عید منانے کا بھی دستور قدیم سے قائم ہے اور ہر عید کسی خاص حکمت پر مبنی ہے اور کسی نہ کسی رحمت و فضل الٰہی کے ادائے تشکر میں اس کا راز مضمر ہے اور ہمیشہ اس کا وجود بندگان خدا کے لئے سعادت دارین کا وسیلہ بنتا رہا ہے۔ تاریخ کے اوراق اس حقیقت ثابتہ کا آج تک اعلان کر رہے ہیں کہ ایک زمانہ وہ بھی تھا کہ صدیوں تک قبطیوں کے ہاتھ مظلوم بنی اسرائیل طوق و سلاسل اور غلامی میں گرفتار رہے اور فراعنہ مصر کی تمام ذلتوں اور رسوائیوں کو جبر اور قہراً سہا کئے، لیکن ظلم و عدوان اور غرور نخوت کا مظاہر ہمیشہ قائم نہیں رہتا، اور انانیت و کبر ہمیشہ باقی نہیں رہ سکتا، چنانچہ بنی اسرائیل کے لئے بھی فطرت نے وہ وقت مہیا کر دیا کہ جس میں ان کی خواریوں اور ذلتوں کا خاتمہ ہوا اور غلامی کی لعنت



سے ان کو ہمیشہ کے لئے نجات ملی اور بحر قلزم کی موجوں نے اس ہیبت ناک مظاہرہ کا منٹوں میں اس طرح خاتمہ کر دیا کہ عبد صالح موسی علیہ السلام معہ اپنی قوم کے تشرین اولی میں قلزم سے پار ہو گئے، اور خدائی کا جھوٹا مدعی فرعون کی فرعونیت اپنے لشکر سمیت قلزم کی تہہ میں فنا ہو گئی۔ انعام خداوندی کا یہی کرشمہ تھا جو بنی اسرائیل پر اس طرح جلوہ نما ہوا اور اس ہی بارگاہ کے لئے یوم عاشورا کی عید ان کے مذہبی امور میں داخل کی گئی تا کہ اس دن میں روزہ رکھ کر بنی اسرائیل نیازمندی کے ساتھ ادائے شکر کا اظہار کریں، اور اس روز مسرت و شادمانی کے ساتھ خدائے قدوس کے دربار میں سر نیاز جھکائیں۔

## عاشورا ایک تحقیق اور ایک حدیث کی توضیح

لیکن اس مقام پر خود بخود اہل علم کے دل میں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ تشرین اولیٰ یہود کے مقرر کردہ مہینوں میں سال کا پہلا مہینہ ہے جو شمسی نظام پر قائم کئے گئے ہیں لہذا اس کے مطابق ماہ محرم الحرام جو قمری حساب کے مہینوں میں سال کا پہلا مہینہ ہے کسی طرح نہیں ہو سکتا، پھر ہمارے یہاں ۱۰ محرم الحرام کو عاشورا کا ہونا کس طرح صحیح ہو سکتا ہے۔ دوسرا امر یہ بھی قابل لحاظ ہے کہ معجم طبرانی کی حدیث میں آیا ہے کہ خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم جس روز ہجرت کر کے مدینہ منورہ میں داخل ہوئے ہیں اس دن یہود عاشوراء کی عید منا رہے تھے اور روزہ دار تھے آپ نے ارشاد فرمایا ہم یہود سے زیادہ مستحق ہیں کہ حضرت موسیٰ اور ان کی قوم کی رستگاری پر خوشی کریں اور شکر الٰہی بجالائیں، لہذا ہم میں سے جس شخص نے ابھی کھایا پیا نہ ہو وہ

روزہ رکھ لے، اور جو کھا پی چکے ہیں وہ اس وقت سے روزہ داروں کی طرح کھانے پینے سے باز رہیں۔ حالانکہ یہ امر محقق ہے کہ مدینہ طیبہ میں داخلہ ربیع الاول میں ہوا تھا تو پھر کس طرح یوم عاشورا ۱۰ محرم الحرام کو صحیح ہوسکتا ہے؟ لیکن کتب تاریخ پر نظر رکھنے والے اصحاب کو اس اشکال کے حل کرنے میں چنداں دشواری نہیں ہے، اس لئے کہ تاریخ سے معلوم ہوتا ہے کہ یہود کی مدینہ میں دو قسم کی جماعت تھیں، ایک جماعت اپنے مہینوں کا حساب نظام شمسی ہی کے ماتحت رکھتی تھی اور عاشورا کو اسی اصول پر مناتی تھی، ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ربیع الاول میں جو عاشورا کی تاریخیں اس مرتبہ پرآ کر پڑیں وہ اسی نظام کے ماتحت تھیں۔

دوسری جماعت وہ تھی جس نے یہ دیکھ کر کہ مسلمان قمری حساب سے اپنا نظام قائم کرتے ہیں اور محرم الحرام کو سال کا پہلا مہینہ قرار دیتے ہیں اس لئے وہ مسلمانوں سے توافق پیدا کرنے کے لئے اپنی عید عاشورا کو تشرین اول سے منتقل کر کے محرم الحرام کی ۱۰ تاریخ میں لے آئے پھر یہی طریقہ جاری ہوگیا۔

تیسری جماعت یہود کی اور بھی تھی جو اپنے نظام پر عاشورا مناتی تھی اور محرم الحرام کی تاریخ میں بھی عید عاشورا قائم کرتی تھی، اس وجہ سے یہ اشکال زیادہ اعتناء کے قابل نہیں۔

## عید رمضان

جس طرح بنی اسرائیل کے لئے ان کی رستگاری میں عاشورا کی عید



مقرر ہوئی اس طرح امت مرحومہ کے لئے بھی سال میں دو مرتبہ رحمت وفضل خداوندی کے اداء نیاز کی خاطر عید منانے کا حکم دیا گیا، جس میں سے ایک عید الفطر یا عید رمضان ہے۔ یہ امر روز روشن سے بھی زیادہ واضح ہے کہ رمضان کی فضیلت کا تمام دارومدار اور اس کی تمام اساس قرآن وحدیث رسول پر مبنی ہے، رمضان میں قرآن عزیز کا لوح محفوظ سے بیت العزت میں نازل ہونا ہی فضل ورحمت الٰہی ہے جس کی وجہ سے رمضان کو یہ شرف حاصل ہوا۔

﴿شهر رمضان الذی أنزل فيه القرآن هدى للناس وبينات من الهدى والفرقان﴾.

وہ قانون الٰہی جس نے تمام عالم کی ظلمت وتاریکی کو فنا کر کے ہدایت ورشد کی روشنی سے اس کو منور کردیا وہ کتاب ربانی جس کے فیض سے بھٹکے ہوؤں کو راہ ملی اور گمراہوں کو ہدایت حاصل ہوئی، اور وہ قرآن عزیز جو حق وباطل کے لئے فیصلہ کن اور احکام الٰہیہ کا آخری پیغام ہے رمضان میں نازل ہوا اور اس کی برکت سے تمام عالم پر فضل خداوندی اور رحمت باری عام ہوگئی پس جس شخص نے اس فیض سے حصہ پایا کامیاب ہوا اور جو محروم رہا محروم رہا۔

روزہ کی فرضیت اس لئے قرار پائی کہ انسان اس روحانی فیض سے مستفیض ہوکر قرآن عزیز کی دائمی برکتوں سے مالامال ہوسکے، لہذا افضل ونعمت کے ادائے شکر میں ختم مہینہ کے بعد اسلام نے ایک دن خاص دعوت الٰہی کا مقرر کیا اور اس میں سب کو خداوند تعالیٰ کا مہمان خصوصی بنایا اور اسی کا

نام عید ہے۔

سعید ہیں وہ روحیں جنہوں نے رمضان کے برکات وانوار کو حاصل کیا، عید کی حقیقی وابدی مسرت سے حصہ پایا، اور منور ہیں وہ قلوب جنہوں نے ان کے فیض کو اپنی تہ میں جگہ دی، اور دائمی سرور وشادمانی سے بہرہ مند ہوئے یہی شادمانی وسرور ہے جو اس خیر کثیر اور رشد وہدایت کے سرچشمہ کے نزول میں باتباع ﴿ولتکبروا اللہ علی ما ھداکم﴾ ہماری زبانوں سے اللہ أکبر اللہ أکبر لا إلہ إلا اللہ واللہ أکبر اللہ أکبر وللہ الحمد کہلاتا ہے۔

## اتمام قرآن عزیز

خدا کا آخری پیغام اور روحانیت کی یہ بے نظیر مشعل ہدایت جس کی بدولت ہم کو دارین کی سعادت نصیب ہوئی تیئیس (۲۳) سال تک برابر حصہ حصہ ہوکر نازل ہوتا رہا اور اپنے انوار وتجلیات سے ہر شخص کو اس کی استعداد کے مطابق فیض یاب کرتا رہا، آخر وہ مبارک روز بھی آیا جس میں اس چشمہ خیر کثیر کے اتمام واکمال کی بشارت ہم کو دی گئی، اور ۹ رذی الحجہ یوم عرفہ کو ﴿الیوم اکملت لکم دینکم واتممت علیکم نعمتی﴾ کا فرحت انگیز پیغام عرفات کے میدان مقدس میں سنایا گیا اور قیامت تک کے اس قانون کو مکمل کر کے ہمارے سپرد کیا گیا۔

فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کے زمانے میں علماء یہود میں سے کسی نے اس آیت کو سن کر کہا کہ اگر ہمارے یہاں یہ آیت نازل ہوتی تو ہم اس روز کو



عید شمار کرتے اور خوب خوشیاں مناتے، یہ سن کر حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نے ارشاد فرمایا کہ اس روز ہماری دوہری عید تھی، اس لئے کہ یہ آیت جمعہ کے روز عرفات میں نازل ہوئی ہے اور جمعہ وعرفہ ہماری عیدیں ہیں۔

بہر حال عید کی حقیقت ایک مسلمان کی نظر میں صرف یہ ہے کہ وہ اس روز خدا کے خالص فضل وانعام کے تشکر امتنان میں مخمور ومسرور ہوتا ہے اور دربار خداوندی میں مسرت وشادمانی کے ساتھ سرنیاز جھکاتا ہے۔

عید الفطر عید الاضحیٰ جو جمعہ عرفہ یہ سب مسلمانوں کی عیدیں ہیں اور ان سب کا خلاصہ وہی ایک حقیقت ہے جو بیان ہوچکی۔ یہی فرق ہے اسلام اور دیگر ملل وادیان میں کہ اس کی غمی وخوشی، رنج وسرور، حزن ومسرت سب خدائے قدوس ہی کے لئے ہے اسکی تمام عیدیں ہزلیات اور خرافات سے پاک اور بری ہیں اور ان کا ہر ہر جز وصرف خدائے قدوس ہی کی یاد سے مملو ہے۔

والحمد للہ اولا وآخرا۔

☆☆☆

☆ ...... حضرت شاہ صاحب کا کلام بالعموم حافظ شیرازی کے طرز پر ہوتا تھا حافظ نے لکھا ہے

شاہد دل ربائے من می کند از برائے من
نقش ونگار ورنگ وبو تازہ بتازہ نو بنو

حضرت شاہ صاحب فرماتے ہیں

در ہمہ سیر وغربتے کشف نہ شد حقیقتے
گرچہ شدم برنگ بو خانہ بخانہ کو بکو
گر بو دم فراغتے از پس مرگ ساعتے
شرح وہم ہمہ بتو قصہ بقصہ ہو بہ ہو
دانہ خلاف تخم نے ہر چہ بود ز جبر وقدر
آنچہ کہ کشتہ در خطہ بہ خطہ جو ز جو

عالم برزخ سے متعلق حضرت شاہ صاحب کی ایک نظم ہے اس کے یہ تین شعر بطور نمونہ ہم نے درج کیے۔

☆...... حضرت کا ایک مربعہ نعتیہ ہے جو عقیدۃ الاسلام کے آخر میں لگا ہوا ہے اس کے شروع کے یہ شعر ہیں۔

## مربعہ نعتیہ فارسی

دوش چوں از بے نوائی ہم نوائے دل شدم
عہد ماضی یاد کردہ سوئے مستقبل شدم
از سفر واماندہ آخر طالب منزل شدم
کز تگاپو سو بسو شام غریباں در رسید

یہ قصیدہ بہت لمبا ہے ہم نے محض چار مصرعے درج کیے اس میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی نعت ہے۔



☆...... حضرت عثمانی مولانا شبیر احمد صاحب نے جب ڈابھیل ضلع سورت میں حضرت شاہ صاحب کی وصال کی خبر سنی تو تعزیتی جلسے میں فرمایا

ہوئی مدت کہ دنیا سے میرا دل اٹھ گیا لیکن
ہنوز اک شعلہ یادرفتگاں دل سے اٹھتا ہے
ہجوم درد وغم اس درد آہ دل سے ہے ثابت
ورود کارواں ہو تب دھواں منزل سے اٹھتا ہے
الٰہی فرقت مرحوم میں کیوں کر بسر ہوگی
نہ دل اٹھتا ہے الفت سے نہ صدمہ دل سے اٹھتا ہے
ہمارے شعلہ غم کا یقیں تم کو نہیں آتا
تمہیں کیوں کر دکھائیں دل میں بجھتا دل سے اٹھتا ہے

شبیر احمد عثمانی عفا اللہ عنہ
۴ صفر ۱۳۵۲ھ

☆...... ایک دفعہ ۱۳۴۸ھ میں ترمذی شریف کے درس میں احقر نے سوال کیا کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی حدیث جو آتی ہے يصلي أربعا فلا تسئل عن حسنهن وطولهن، ثم يصلي أربعا فلاتسئل عن حسنهن وطولهن، ثم يوتر بثلاث. میں نے سوال کیا کہ اس حدیث سے تو آٹھ تراویح ثابت ہوتی ہیں۔ حالانکہ یہ میرا سوال بے محل تھا کیوں کہ اس حدیث میں ایک توفی رمضان وغیرہ ہے، حالانکہ

غیر رمضان میں تو تراویح نہیں ہوتی۔ دوسرے اس میں وتر تین ہیں، اور آٹھ تراویح پڑھنے والے وتر تین نہیں پڑھتے۔ تیسرے اس میں یہ ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے سوال کیا کہ کیا آپ یعنی حضور نیند کرتے ہیں وتر پڑھنے سے پہلے؟ جب رمضان میں وتر باجماعت پڑھے جاتے ہیں اور اس زمانے میں مستورات مسجد نبوی میں جماعت کے ساتھ پڑھتی تھیں تو پھر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا یہ سوال تو بے محل ہوا کیوں کہ جب آپ جماعت میں شامل ہوتی تھیں تو پھر حضور سے نیند کرنے کے متعلق کیا سوال؟ معلوم ہوا کہ یہ حدیث تہجد کی نماز کی متعلق ہے۔

تو حضرت شاہ صاحب نے فورا فرمایا کہ دیکھنا یہ ہے کہ خلفاء راشدین کی سنت آیا سنت نبی ہے یا نہیں جیسا کہ حدیث یہ ہے فإنه من يعش منكم بعدي فسيرى اختلافا كثيرا، فعليكم بسنتي وسنة الخلفاء الراشدين المهديين، تمسكوا بها وعضوا عليها بالنواجذ، وإيا كم ومحدثات الأمور، فإن كل محدثة بدعة وكل مدعة ضلالة، رواه أحمد والترمذي وأبودود وابن ماجه، مشكوة.

اور فرمایا سنو کہ مسئلہ کی تحقیق فی نفسہا ہوتی ہے نہ کسی کے عمل کو دیکھ کر، جب یہ بات ہے اور اتنا اختلاف ہے کہ کوئی دوسرے کی بات سنتا ہی نہیں تو نبی کے فرمانے کے مطابق خلفائے راشدین مہدیین کے عمل کو دیکھا جائے گا، اور ان کا اتباع لازمی طور پر کیا جائے گا، تا کہ اختلاف رفع



ہو جائے۔

حضرت ملا علی قاری فرماتے ہیں: فائدہ: کہ خلفاء راشدین مہدیین حضرت ابوبکر اور حضرت فاروق اعظم اور حضرت عثمان ذو النورین اور حضرت علی مرتضی رضی اللہ عنہم ہیں۔ مہدیین کے متعلق فرماتے ہیں کہ جن کو باری تعالی طرف سے ہدایت یافتہ کیا گیا ہو حق کی طرف اور فرمایا کہ یہ جو حدیث ہے: وكان القاري يقرأ سورة البقرة في ثمان ركعات، فإذا قام بها في اثني عشر ركعة رأى الناس إنه قد خفف، رواه مالك. تو فرمایا کہ بس تراویح کی یہ حدیث صحیح دلیل قوی ہے، اور صحابہ کے زمانہ میں اس پر عمل درآمد ہوتا تھا، اور بھی مؤطا امام مالک میں بہت سی روایات موجود ہیں جو صریح طور پر بیس پر دلالت کرتی ہیں۔ اور امام بیہقی نے فرمایا کہ حضرت علی زمانہ میں بھی حضرت ابی ہی لوگوں کو بیس تراویح پڑھاتے تھے، اور حضرت عثمان کے زمانہ پاک میں بھی اسی پر عمل ہوتا تھا، اور حدیث ابوداود وغیرہ میں ہے راوی کہتا ہے: حتى خفنا الفلاح، اگر آٹھ ہی کا شوق ہے تو اس حدیث پر کیوں نہیں عمل کیا جاتا کہ حتى خفنا الفلاح کہ ہم کو سحری کا خطرہ ہوگیا، جماعت کو چھوڑ جانا اور یہ کہنا کہ ہم آٹھ پڑھ کر چلے ہیں اور جا کر سو جانا یا اور کوئی باتوں میں لگ جانا یہ تو حدیث کے خلاف ہوا تو اتنا لمبا پڑھنا چاہیے کہ سحری کا وقت نکلنے کا خطرہ ہو جائے۔

جب روایات متعارض آرہی ہیں تو کیوں نہ خلفاء راشدین کے تعامل پر عمل درآمد کیا جائے۔ اور حدیث ما أنا عليه وأصحابي صاف

بتلا رہی ہے کہ اصحاب کے تعامل کو نہیں چھوڑنا چاہیئے ورنہ یہ صریح دلیل ہے صحابہ کے بغض کی۔ والعیاذ باللہ)

صحابہ کرام کے اذکیاء امت ہونے کے متعلق حضرت عبد اللہ بن مسعود اور حضرت عمر بن عبد العزیز وغیرہم کا صاف ارشاد ہے جو مشکوۃ اور ابو داود شریف میں مذکور ہے کہ ان کے گہرے علوم اور صاف قلوب تھے، پھر ان کے تعامل کو جان بوجھ کر چھوڑنا؟! حالانکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت ہمیں صحابہ کرام ہی کے تعامل سے معلوم ہوئی، حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: من أحبهم فبحبي أحبهم، فمن أبغضهم فببغضي أبغضهم.
یہ حدیث ترمذی شریف میں ہے، یہ کتنا بڑا وعید ہے جو حضور نے اپنے صحابہ کے اتباع کے متعلق فرمایا ہے اس پر عمل درآمد کرنا چاہیئے اس وعید سے ڈرنا چاہیئے خدا ہم کو صحابہ کرام رضوان اللہ اجمعین کے اتباع کی توفیق بخشیں۔

☆☆☆

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حضرت شاہ صاحب کا بیان سننے کے لئے پنجاب، بلوچستان، کراچی اور دیگر دور دراز علاقوں کے علماء وفضلاء روساء اور آفیسران ریاست آئے ہوئے تھے، انجمن مؤید الاسلام بہاول پور نے جو تمہیدی الفاظ حضرت کے بیان ''البیان الازہر'' پر لکھے ہیں ملاحظہ فرمایئے۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

حامدًا ومصليًا

شیخ الاسلام والمسلمین اسوۃ السلف وقدوہ الخلف حضرت مولانا سید محمد انور شاہ صاحب کاشمیری قدس اللہ اسرارہم کی بلند پایہ ہستی کسی تعارف اور توصیف کی محتاج نہیں، آپ کو مرزائی فتنے کے رد واستیصال کی طرف خاص توجہ تھی، حضرت شیخ الجامع مولانا غلام محمد صاحب کا خط شاہ صاحب کی خدمت میں دیو بند پہنچا تو حضرت ڈابھیل تشریف لے جانے کا ارادہ فرما چکے تھے اور سامان سفر باندھا جا چکا تھا، مگر مقدمہ کی اہمیت کو ملحوظ فرما کر ڈابھیل کی تیاری کو ملتوی فرمایا اور ۱۹ راگست ۱۹۳۲ء کو بہاول پور کی سرزمین کو اپنی تشریف آوری سے مشرف فرمایا، حضرت کی رفاقت میں پنجاب کے بعض علماء مولانا عبد الحنان خطیب آسٹریلیا مسجد لاہور وناظم جمعیۃ العلماء پنجاب، ومولانا محمد صاحب لائل پوری فاضل دیو بند ومولانا زکریا صاحب لدھیانوی وغیرہ بھی تشریف لائے۔ ریاست بہاول پور اور ملحقہ علاقہ کے علماء اور زائرین اس قدر جمع ہوئے کہ حضرت کی قیام گاہ پر بعض اوقات جگہ نہ ملتی اور زائرین مصافحہ سے مشرف نہ ہو سکتے تھے۔

۲۵ راگست ۱۹۳۲ء کو حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا بیان ہوا، عدالت کا کمرہ امراء وروساء ریاست وعلماء کی وجہ سے پر تھا۔ عدالت کے بیرونی میدان میں دور تک زائرین کا اجتماع تھا، باوجودیکہ حضرت شاہ صاحب عرصہ سے بیمار تھے اور جسم مبارک بہت ناتواں ہو چکا تھا، مگر متواتر پانچ روز تک تقریبا

پانچ پانچ گھنٹے یومیہ عدالت میں تشریف لا کر علم وعرفان کا دریا بہاتے رہے، مرزائیت کفر وارتداد اور دجل وفریب کے تمام پہلو آفتاب نصف النہار کی طرح روشن فرمادیئے، حضرت شاہ صاحب کے بیان ساطع برہان میں مسئلہ ختم نبوت اور مرزا کے ادعاء نبوت ووحی ومدعی نبوت کے کفر وارتداد کے متعلق جس قدر مواد جمع ہے اوران مسائل وحقائق کی توضیح وتفصیل کے لئے جو ضمنی مباحث موجود ہیں شائد مرزائی نبوت کے رد میں اتنا علمی ذخیرہ کسی ضخیم سے ضخیم کتاب میں یکجا نہیں ملے گا، حضرت شاہ صاحب کے بیان پر تبصرہ کرنا خاکسار کے فکر کی رسائی سے باہر ہے، ناظرین بہرہ اندوز ہو کر حضرت شاہ صاحب کے حق میں دعا فرمائیں کہ اللہ تعالیٰ حضرت مرحوم کے اعلیٰ علیین میں مدارج بلند فرمائیں آمین۔ حضرت کا حافظہ اس وقت قابل دید وشنید تھا اس پر مولانا محمد صادق کا بیان ختم ہوا، احقر عرض کرتا ہے۔

حضرت شاہ صاحب نے تین دن بیان کیا اور دو دن جلال الدین قادیانی نے جرح کی، کل بیان پانچ روز ہوا یعنی ۲۵ سے شروع ہو کر ۲۹ (انتیس) اگست ۱۹۳۲ء کو ایک بجے ختم ہوا، آپ نے منجملہ حوالہ جات کے ایک فتوی مصری مطبوعہ بھی پڑھ کر سنایا جس میں علماء مصر نے مدعی نبوت پر کفر کا فتوی دیا تھا۔ اس میں مشہور عالم دین علامہ محمد بخیت کا بھی فتوی تھا، اس پر فرمایا تھا کہ میں علامہ بخیت کو پہچانتا ہوں۔ اور حضرت شیخ الہند مولانا محمود الحسن کا بھی طویل فتوی سنایا تھا، اور بھوپال کے مفتی اعظم کا بھی فتوی سنایا تھا، یہ دونوں فتوے مولانا نور احمد صاحب امرتسری کے رسالہ استکاف



المسلمین عن الاختلاف بالمرزائین سے پڑھ کر سنائے تھے۔

(نوٹ) اب بعد میں ہمیں معلوم ہوا کہ ایک رسالہ اور بھی ہے جس میں مولانا مولوی امیر علی صاحب مصنف عین الہدایا وغیرہ مدرس اعلی ندوۃ العلماء لکھنو اور مولانا شبلی جو اس وقت مدرس ندوۃ العلماء کے تھے، اور حضرت مولانا خلیل احمد سہارنپوری کا اور حضرت مولانا عبدالرحیم شاہ رائے پوری صاحب اور حضرت مولانا نور محمد لدھیانوی صاحب خلیفہ حضرت میاں عبدالرحیم صاحب جو اس وقت حضرت رائے پوری شاہ عبدالرحیم کی خدمت میں رہتے تھے اور ہمارے حضرت عبدالقادر کا بھی فتوی ہے۔

قادیانی مختار نے کہا کہ تحذیر الناس میں مولانا محمد قاسم نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ نے بھی بعد خاتم النبیین نبی کا آنا تجویز کیا ہے۔

فرمایا جج صاحب لکھیے:

حضرت مولانا محمد قاسم نے اپنے الہامی مضمون میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے خاتم النبیین ہونے کے متعلق دلائل وبراہین ساطعہ بیان فرمائے ہیں اور اثر عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کی علمی توجیہات فرمائی ہیں۔ ان لوگوں پر حیرت ہے جو تحذیر الناس کا بغور اور بالاستیعاب دیکھتے نہیں، اس رسالہ میں جا بجا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا خاتم النبیین زمانی ہونا اور اس کا اجماعی عقیدہ ہونا اور اس پر ایمان ہونا ثابت فرمایا ہے، رسالہ کے صفحہ دس کی عبارت میں آپ کو لکھوانا چاہتا ہوں حضرت مولانا فرماتے ہیں:

''سو اگر اطلاق اور عموم ہے تب تو ثبوت خاتمیت زمانی ظاہر ہے

ورنہ تسلیم لزوم خاتمیت زمانی بدلالۃ التزامی ضرور ثابت ہے، ادھر تصریحات نبوی مثل أنت مني بمنزلة هارون من موسى إلا أنه لا نبي بعد أو كما قال، جو بظاہر بطرز مذکور اسی لفظ خاتم النبیین سے ماخوذ ہے اس بات میں کافی ہے کیونکہ یہ مضمون درجہ تواتر کو پہنچ گیا ہے اور اس پر اجماع بھی منعقد ہوگیا ہے گو الفاظ مذکور بسند تواتر منقول نہ ہوں۔ سو یہ عدم تواتر الفاظ باوجود تواتر معنوی یہاں ایسا ہی ہوگا جیسا تواتر اعداد رکعات فرائض و وتر وغیرہ باوجودیکہ الفاظ احادیث مشعر تعداد رکعات متواتر نہیں، جیسا اس کا منکر ہے ایسا ہی اس کا منکر بھی کافر ہوگا۔

اسی رسالہ کے دوسرے صفحات میں جابجا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ختمیت زمانی کا اقرار ہے نیز مناظرہ عجیبہ جو صرف اسی موضوع پر ہے نیز آب حیات قاسم العلوم انتصار الاسلام وغیرہا کتب مصنفہ حضرت نانوتوی دیکھنا چاہیئے، حضرت مولانا مرحوم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے تین طرح کی خاتمیت ثابت فرماتے ہیں۔

ایک بالذات یعنی مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا خاتمیت ذاتی کا ہے کیوں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم وصف نبوت کے ساتھ موصوف بالذات ہیں اور انبیاء کرام علیہم السلام موصوف بالعرض اور آپ کے واسطے سے، جیسا کہ عالم اسباب میں موصوف بالنور بالذات آفتاب ہے اس کے ذریعے سے تمام کواکب قمر وغیرہ اور دیگر اشیاء ارضیہ متصف بالنور ہیں یہی حال وصف نبوت کا ہے، حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اس سے متصف بالذات اور اسی



وجہ سے آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کو سب سے پہلے نبوت ملی حدیث میں ہے: كنت نبيا وآدم منجدل بين الماء والطين. اور دوسرے حضرات انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام حضور کے واسطہ سے متصف بالنبوۃ ہوئے، حدیث میں ارشاد ہے: لو كان موسى حيا لما وسعه إلا اتباعي. اگر موسیٰ علیہ السلام زندہ ہوتے تو ان کو بھی میرے اتباع کے بغیر چارہ نہ ہوتا۔ پارہ ۳ کے آخری رکوع میں ارشاد ہوتا ہے: ﴿وإذ أخذ الله ميثاق النبيين لما آتيتكم من كتاب وحكمة ثم جاءكم رسول مصدق لما معكم لتؤمنن به ولتنصرنه﴾ الآية.

اس آیت سے صاف واضح ہے کہ نبی کریم محمد صلی اللہ علیہ وسلم جیسا کہ اس امت کے رسول ہیں نبی الانبیاء بھی ہیں۔ تمام انبیاء علیہم السلام کی جماعت کو ایک طرف رکھا گیا اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو ایک طرف، اور سب سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لانے اور مدد کرنے کا عہد و پیمان لیا گیا، آیت میں ثم جاء کم فرما تصریح فرمادی گئی کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا زمانہ ظہور سب سے آخر میں ہوگا۔

آیت میثاق دروے ثم ہست
این ہمہ از مقتضائے ختم است

ثم عربی زبان میں تراخی کے لئے آتا ہے اس واسطے على فترة من الرسل فرمایا: حدیث میں ہے أنا دعوة أبي إبراهيم میں اپنے باپ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی دعا ہوں۔ تمام انبیاء علیہم السلام حضور صلی

اللہ علیہ وسلم کی تشریف آوری کی بشارات دیتے آئے، چنانچہ توراۃ شریف، انجیل شریف، ودیگر صحف میں باوجود تحریف لفظ ومعنوی ہوجانے کے اب بھی متعدد آیات موجود ہیں جو حضور کی خاتمیت اور افضلیت کا پتہ دیتی ہیں، حضرت عیسی علیہ السلام کا دوبارہ تشریف لاکر اتباع شریعت محمدیہ کرنا اسی فضیلت اور خاتمیت کا عملی مظاہر ہوگا۔ لیلۃ المعراج میں انبیاء علیہم السلام کا صف بندی کرکے امام کا منتظر رہنا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا امامت کرنا بھی اسی امر کی صراحت کرتا ہے، واسئل من أرسلنا من قبلک من رسلنا. بھی اسی کی طرف مشیر ہے کہ لیلۃ المعراج میں انبیاء علیہم السلام کا اجتماع حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ہوا، اور ابن حبیب عبد اللہ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے راوی ہیں کہ یہ آیت لیلہ المعراج میں نازل ہوئی (اتقان)۔ اور أنا خطيبهم إذا أنصتوا اور احادیث شفاعت بھی اسی فضیلت محمدیہ کا اعلان کرتی ہیں۔ معلوم ہوا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر نبوت کا اختتام ہوا، اور پہلے انبیاء علیہم السلام میں سے کسی نہ کسی کا زندہ رہنا ضروری تھا تاکہ بطور نمائندہ سب کی جانب سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے دین کی نصرت کریں، چنانچہ عیسی علیہ السلام کا انتخاب ہوا اس لئے کہ آپ انبیاء بنی اسرائیل کے خاتم ہیں اور سلسلہ اسحاق اور اسماعیل کو جوڑ دینا منظور ہے۔

حضرت عیسی علیہ السلام نے تین امور کا اعلان فرمایا۔

(۱) ﴿یابنی إسرائیل إنی رسول اللہ إلیکم﴾ اے بنی اسرائیل میں فقط تمہاری طرف مبعوث ہوکر آیا ہوں دوسری جگہ آل عمران



میں ورسولا إلى بنى إسرائيل فرمایا گیا ہے، صرف بنی اسرائیل کی طرف رسول بناکر بھیجے گئے۔

(۲) ﴿مصدقا لما بين يدى من التوراة﴾

(۳) ﴿ومبشرا برسول يأتي من بعد اسمه أحمد﴾ میں ایک عظیم الشان رسول برحق کی خوشخبری سنانے آیا ہوں جو میرے بعد مبعوث ہوں گے ان کا نام احمد ہے۔ قرآن عزیز اعلان کرتا ہوں کہ وہ نبی برحق جن کے متعلق عالم ارواح میں انبیاء علیہم السلام سے عہد وپیمان ہوا اور بشارات دی گئی تھیں آچکا۔ ﴿جاء بالحق وصدق المرسلين﴾ حدیث شریف ہے إنی أولى الناس بعيسى بن مريم. مجھے زیادہ قرب ہے عیسی علیہ السلام سے بہ نسبت تمام لوگوں کے اور بلاشبہ وہ نزول فرمائیں گے۔ انبیاء بنی اسرائیل کے آخری نبی اولوالعزم کا خاتم النبیین علی الاطلاق کے دین کے نصرت کے لئے تشریف لانا اور شریعت محمدیہ پر عمل فرمانا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے افضل الانبیاء اور خاتم الانبیاء ہونے کا عملی مظاہرہ ہے فضیلت محمدیہ کو دنیا پر واشگاف کردینا منظور ہے، آپ کا حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں تشریف لانا ایسا ہی ہے جیسے ایک نبی دوسرے نبی کے علاقے میں چلا جائے، چنانچہ حضرت یعقوب علیہ السلام حضرت یوسف علیہ السلام کے علاقہ میں تشریف لے گئے تھے۔ جب حضرت عیسی علیہ السلام دوبارہ تشریف لائیں گے تو نبی ہوں گے لیکن بہ حیثیت حکما عدلا تشریف آوری ہوگی، بطور رج

منت فرمانے کے تشریف آوری ہوگی۔ روایات سے پتہ چلتا ہے کہ قرب قیامت میں عیسائی اقوام کی مسلمانوں سے مڈبھیڑ رہے گی، لہذا اہل کتاب کی اصلاح کے لئے تشریف لائیں گے ثالث وہی ہوتا ہے جو ہر دو فریق کے نزدیک مسلم ہو، ہماری کتابیں ”عقیدۃ الاسلام“، ”تحیۃ الاسلام“، ”التصریح بماتواتر فی نزول المسیح“ اس باب میں دیکھنا چاہیئے۔

دوم خاتمیت زمانی یعنی آپ کا زمانہ نبوت اس عالم مشاہدہ میں تمام انبیاء علیہم السلام کے آخر میں ہے آپ کے بعد کسی کو نبوت تفویض نہ ہوگی۔

ابی بن کعب سے مرفوعا روایت ہے: بدأ بی الخلق وكنت آخرهم فی البعث. وأخرج جماعة عن الحسن عن أبی هريرة مرفوعا: كنت أول النبيين فی الخلق وآخرهم فی البعث، كذا فی روح المعانی (ص: ۱۱ ج: ۷)۔ حضرت عیسی علیہ السلام آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم سے پہلے نبی بنائے جاچکے ہیں نزول عیسی علیہ السلام کا عقیدہ اسلام کا اجماعی اور متواتر عقیدہ ہے، مرزا غلام احمد نے اجماع کو حجۃ مانا ہے اور اس کے منکر پر لعنت کا اعلان کیا ہے۔ انجام آتھم ص: ۱۴۴۔ مرزا صاحب نے کفار کے تواتر کو بھی حجت مانا ہے چہ جائیکہ تمام امت محمدیہ کے تواتر سے ثابت شدہ عقیدہ کو (تریاق القلوب)۔

حضرت نانوتوی نے تیسری خاتمیت مکانیہ ثابت فرمائی ہے یعنی وہ زمین جس میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم جلوہ افروز ہوئے وہ تمام زمینوں میں بالاتر اور آخری ہے، اور اس کے اوپر کوئی زمین نہیں اس کو بدلائل ثابت فرمایا



ہے۔

قادیانی مختار مقدمہ نے سوال کیا کہ امام مالک سے منقول ہے کہ وہ عیسی علیہ السلام کی موت کے قائل ہیں۔ احقر سے فرمایا کہ ابی کی شرح مسلم شریف نکالو، چنانچہ ص: ۲۲۶ ج: ۱ مطبوعہ مصر ذیل کی عبارت پڑھ کر سنائی: وفی العتبية: قال مالک: بینا الناس قیام یستمعون لإقامة الصلاة فتغشاهم غمامة، فإذا عيسى قد نزل، الخ. عتبیہ میں ہے کہ امام مالک نے فرمایا درانحالیکہ لوگ کھڑے نماز کی اقامت سن رہے ہوں گے اچانک ان کو ایک بادل ڈھانپ لے گا یکایک حضرت عیسی علیہ السلام نازل ہوں گے۔ امام مالک کا بھی وہی عقیدہ ہے جو ساری امت محمدیہ کا اجماعی اور متواتر عقیدہ ہے۔ ہم نے تتبع کیا ہے کوئی تیس اکتیس صحابہ احادیث نزول عیسی بن مریم علیہ السلام کے راوی ہیں، تابعین کا تو احصاء بھی مشکل ہے، امام ترمذی نے پندرہ صحابہ گنوائے ہیں ہم نے مزید پندرہ کا اضافہ کیا، چنانچہ مسند احمد وکنز العمال ودیگر کتب حدیث کا مطالعہ کرنے والوں سے مخفی نہیں، ہمارا رسالہ ”التصریح بما تواتر فی نزول المسیح“ مطالعہ کیا جائے۔

قادیانی نے سوال کیا کہ علماء بریلوی علماء دیوبند پر کفر کا فتوی دے رہے ہیں اور علماء دیوبند بریلوی پر۔

ارشاد فرمایا کہ جج صاحب! احقر بطور وکیل تمام جماعت دیوبند کی جانب سے گذارش کرتا ہے کہ حضرات دیوبند ان کی تکفیر نہیں کرتے، اہل

سنت والجماعت اور مرزائی مذہب والوں میں قانون کا اختلاف ہے، علماء دیوبند اور علماء بریلی میں واقعات کا اختلاف ہے قانون کا نہیں، چنانچہ فقہاء حنفیہ نے تصریحات فرمائی ہیں کہ اگر کوئی مسلمان کلمہ کفر کسی شبہ کی بناء پر کہتا ہے تو اس کی تکفیر نہ کی جائے گی، دیکھو ردالمحتار و البحر الرائق۔

☆...... بہاولپور سے واپسی پر ریل گاڑی میں احقر نے عرض کیا کہ سلطان پور لودھی ضلع جالندھر میں حیات عیسیٰ علیہ السلام پر میرا مناظرہ مرزائیوں سے ہوا میں نے منجملہ دلائل کے ایک یہ آیت بھی پیش کی تھی: ﴿قل فمن یملک من اللہ شیئا إن أراد أن یھلک المسیح بن مریم وأمہ ومن فی الأرض جمیعا﴾ اس پر وہ مرزائی کہنے لگا کہ دیکھو دیکھو اس نے کیا کہدیا، اس میں تو أمہ، کا لفظ بھی ہے۔ احقر نے عرض کیا کہ یہ آیت پاک بتلاتی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ابھی تک عیسیٰ علیہ السلام کے مارنے کا ارادہ بھی نہیں کیا، کیوں کہ فرمایا إن أراد أن یھلک المسیح بن مریم موت تو درکنار ابھی تک تو اللہ تعالیٰ نے ارادہ بھی نہیں فرمایا اور عرض کیا کہ ومن فی الأرض جمیعا بھی تو ہے، کیا قیامت آگئی؟ ومن فی الأرض جمیعا مرگئے؟ جب سارے مریں گے تو اس وقت عیسیٰ علیہ السلام بھی انتقال فرمائیں گے، رہا أمہ کا لفظ سو اس میں کیا حرج ہے اگر یہ عقیدہ رکھا جائے کہ عیسیٰ علیہ السلام کی والدہ ابھی تک زندہ ہیں کوئی کفر ہے؟ اس پر بہت مسکرائے فرمایا کہ تو نے بہت اچھا کیا، دیکھو میں بیان کرتا ہوں،



سنو اس کا مطلب یہ ہے کہ اگر باری تعالیٰ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو مارنے کا ارادہ کرلیں تو کون روک سکتا ہے، خواہ ومن فی الأرض جمیعا ہوں خواہ ان کی والدہ بھی ساتھ ہوں کوئی نہیں روک سکتا، اس سے معلوم ہوا کہ وامہ مفعول معہ واقع ہوا ہے اپنے ماقبل سے، مفعول معہ کا اپنے ماقبل کے ساتھ فعل میں شریک ہونا کوئی شرط نہیں جیسے استوی الماء والخشبة استوائی کا کام فقط پانی نے کیا لکڑی نے نہیں کیا، لکڑی تو ایک جگہ گاڑی ہوئی ہوتی ہے، پانی چڑھتا ہے جب پانی لکڑی کے سرے پر آجاتا ہے تو عرب والے بولتے ہیں، استوی الماء والخشبة، مفعول معہ واقع ہوا ہے اب دوسری مثال جیسے سرت والنیل یہاں والنیل بھی مفعول معہ واقع ہوا ہے۔ کیوں کہ اگر واو جمع کے لئے ہوتی تو سرت وجری النیل ہوتا کیونکہ پانی کا کام جریان ہے نہ کہ اس پانی کا کام سیر کرنا، اس کے صحیح معنی یہ ہیں کہ میں نے سیر کی مع النیل کے یعنی میں نے نیل کے کنارے کنارے سیر کی۔

تیسری مثال کونو انتمو وبنی أبیک مکان الکلیتین من الطحال، یعنی تم اپنے چچازاد بھائیوں کے ساتھ یوں ہوجاؤں جیسے گردے تلی کے ساتھ ہوتے ہیں۔ مطلب یہ ہے کہ تم یک جان ہوکر رہو، یہاں وبنی أبیکم مفعول معہ واقع ہوا ہے، یہ مطلب نہیں کہ تم ہوجاؤ اور تمہارے چچازاد بھائی ہوجائیں۔

چوتھی مثال مات زید وطلوع الشمس مطلب یہ ہے کہ زید

مرگیا سورج کے نکلنے کے وقت، یہ مطلب نہیں کہ زید مرگیا اور طلوع شمس بھی مرگیا، غرض اس طرح بہت طویل تقریر فرمائی بہت سی آیات اور بہت سے اشعار پیش فرمائے۔

نوٹ: میں اپنے بچوں کو ایک دفعہ ”متممہ آجرومیہ“ پڑھا رہا تھا، مفعول معہ کے بیان میں اس میں یہ سب امثلہ موجود ہیں اور اشمعونی میں بھی ہیں اور حافظ جلال الدین سیوطی کا ایک رسالہ نحو کا ہے اس میں بھی ہے، ”متممہ آجرومیہ“ میں یہ کمال ہے کہ ہر ایک مسئلہ کی مثال میں قرآن اور حدیث کو پیش فرماتے جاتے ہیں، ”آجرومی“ کہتے ہیں حبشی زبان میں صوفی کو۔

(۱) حضرت حجۃ الاسلام مولانا مولوی انور شاہ صاحب فتنہ کے معنی کیا کرتے تھے جس میں آدمی کو اپنا دین سنبھالنا مشکل ہوجائے۔

(۲) إن في ذلك لذكرى لمن كان له قلب أو ألقى السمع وهو شهيد.

اس میں بڑی یادداشت ہے اور نصیحت ہے جس کا دل ہو یا کان لگائے اور وہ حاضر الحواس ہو، شہید کے معنی حاضر الحواس یعنی مغفل نہ ہو۔

ایک دفعہ مولانا محمد ادریس صاحب سیکروڈوی کو یہ فرما رہے تھے دیکھنا مغفل نہ بننا۔

(۳) إليه يصعد الكلم الطيب والعمل الصالح يرفعه.

اس کا ترجمہ یوں کرتے تھے اس کی طرف پاک کلمات چڑھتے ہیں اور نیک عمل کو باری تعالی خود اٹھاتے ہیں، کیوں کہ پاک کلمات جو اس کا



کلام ہے اس کی طرف چڑھتے ہیں اور عمل نیک تو ہمارا فعل ہے اس کو جب قبول فرماتے ہیں تو اپنی طرف کو اٹھالیتے ہیں۔

(۴) إذا غلا واشتد. جو فقہاء شراب کے متنوں میں لکھتے ہیں اس کا ترجمہ یوں کیا کرتے تھے: جب کہ جوش مارا اور تیز ہوا۔

(۵) ایک دفعہ ترمذی شریف کے سبق میں فرمایا بدیہی اس کو کہتے ہیں جو حواس خمسہ ظاہرہ سے محسوس ہوسکے، جو چیزیں کہ ہم دیکھتے ہیں یا جو باتیں کہ ہم سنتے ہیں یا جو چیزیں ہم چکھتے ہیں یا جو چیزیں ہم سونگھتے ہیں یا جن چیزوں کو ہم لمس کرتے ہیں وہ بدیہی ہے۔

ایک مولوی صاحب ہمارے ساتھی تھے ان کو مولوی محمد اسحاق کہتے تھے، وہ آج کل شاید ایبٹ آباد کی جامع مسجد کے خطیب ہیں انہوں نے اس سوال کے جواب میں کہ بدیہی کس کو کہتے ہیں سلم العلوم کی عبارت زبانی پڑھ کر سنائی، فرمایا کہ میں تو بدیہی کا مصداق پوچھتا ہوں، اور تم سلم کی عبارت سناتے ہو۔

(۶) حلول معنی ہیں کھپ جانا، خواہ حلول سریانی ہو خواہ طریانی۔

(۷) فرمایا کہ فلاسفہ یونان نے جسم کے معنی کئے ہیں، قابل ابعاد ثلاثہ، اور جسم کہتے ہیں جو ہیولہ اور صورت جسمیہ سے مرکب ہو، قابل ابعاد ثلاثہ ہونا یہ تعریف صورت جسمیہ پر تو صادق آتی ہے اور ہیولہ پر صادق نہیں آتی۔ اور صدر الدین شیرازی کہتے ہیں کہ جو تعریف کہ سب اجزاء پر صادق نہ آئے وہ تعریف جائز نہیں، لہذا ان کے اعتبار سے جسم کی تعریف صحیح نہ

ہوئی۔ میں نے ایک تحریر لکھی ہے جس میں ارسطو کا فلسفہ میں غلطیاں کھانا لکھا ہے، اور وہ تحریر بہت لمبی ہے میں نے دکھایا ہے کہ ارسطو تعریف جسم کی کر نہیں سکا، اور فلاسفہ نے جگہ جگہ ٹھوکریں کھائی ہیں، میری تحریر امام غزالی سے زیادہ محقق ہے۔

(۸) جب علامہ ابن رشد اندلسی کی کتاب طبع ہو کر آئیں اور میں نے مطالعہ کیا اور ان کا امام غزالی پر رد دیکھا تو میں ابن رشد سے بدظن ہو گیا، لیکن جب ابن رشد مالکی کی بدایۃ المجتہد اور نہایت المقتصد مطالعہ کی تو مجھے استغفار کرنا پڑا۔

(۹) فرمایا کہ مجھے ڈاکٹر اقبال نے کہا کہ اثبات باری تعالیٰ پر نیوٹن نے بڑی عمدہ کتاب لکھی ہیں، فرمایا کہ نیوٹن کی میں نے پندرہ تصانیف دیکھی ہیں میں نے جو رسالہ لکھا ہے اور اس میں جو دلائل قائم کیے ہیں ''ضرب الخاتم علی حدوث العالم'' اور ''مرقاۃ الطارم'' اس کو نیوٹن نہیں پہنچ سکا، پھر اقبال نے ضرب الخاتم مجھ سے لے لی اور اس نے بہت سے خطوط لکھ کر ضرب الخاتم کو مجھ سے سمجھا۔ میرے نزدیک جو کچھ ''ضرب الخاتم'' کو اقبال سمجھے ہیں اس کو کوئی مولوی بھی نہیں سمجھ سکا۔

(۱۰) ایک دفعہ میرے دریافت کرنے پر بہاول پور میں فرمایا کہ ڈاکٹر اقبال کو میں نے علامہ عراقی کا ایک فارسی رسالہ قلمی دیا تھا، ''غایۃ البیان فی تحقیق الزمان والمکان'' کہ زمان کیا ہے اور مکان کیا ہے اس کی عراقی نے بڑی عمدہ تحقیق کی ہے، نیوٹن نے جو کچھ لیا ہے وہ علامہ عراقی سے



لیا ہے اس کی اپنی تحقیق نہیں، یہ سن کر حیران ہو گیا۔ پھر اس نے یورپ کے اخباروں میں بیانات دیئے، یہ قصہ ۱۹۲۸ء میں جب ڈاکٹر اقبال نے خطبہ صدارت سنایا تھا، بھی سنایا تھا۔

(۱۱) دسمبر ۱۹۲۸ء میں پنجاب یونیورسٹی کی طرف سے السنہ شرقیہ کا ایک جلسہ ہوا تھا جس کی صدارت ڈاکٹر اقبال نے کی تھی، اور احقر بھی اس جلسہ میں شریک تھا، ڈاکٹر اقبال نے یہ قصہ اس میں بھی سنایا تھا اس جلسہ میں کلکتہ تک کے پروفیسر جمع ہوئے تھے اور حیدر آباد سے مولانا حبیب الرحمٰن صاحب شیروانی بھی ایک جلسہ کی صدارت کے لئے تشریف لائے تھے اس میں تمام پروفیسر حضرات شاہ صاحب کی تحقیقات ڈاکٹر اقبال کی زبان سن کر حیران رہ گئے۔

(۱۲) مولانا غلام محمد صاحب مرحوم برادر خورد مولانا خیر محمد صاحب مہتمم مدرسہ عربیہ خیر المدارس ملتان فرماتے تھے کہ جب میں مدرسہ اشاعت العلوم بریلی میں پڑھتا تھا تو، ہمارا سالانہ امتحان لینے کے لئے حضرت مولانا محمد انور شاہ صاحب تشریف لائے اور میرا مشکوٰۃ شریف میں امتحان لیا، اور یہ حدیث سنی۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ میں اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ایک ہی برتن سے غسل فرماتے تھے، اور میں پانی لینے میں پیش قدمی کرتی تھی، حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے فوراً فرمایا کہ پیش دستی کرتی تھی۔ میں حیران رہ گیا کہ ہمیں تو استادوں نے پیش قدمی پڑھایا اور اصل ترجمہ پیش دستی ہے۔

(۱۳) ہمارے استاد حضرت مولانا فضل احمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ جب میں سہارن پور مظاہر العلوم میں پڑھتا تھا تو ایک دفعہ حضرت شاہ صاحب تشریف لائے جب حضرت چلنے لگے تو میں نے حضرت کا سامان اٹھالیا، اور اسٹیشن پر پہنچادیا۔ اس وقت گاڑی نگینہ تک جاتی تھی، حضرت شاہ صاحب نے فرمایا کہ میرا نام محمد انور شاہ ہے میں اس وقت مولانا مشیت اللہ بجنوری کے ہاں جارہاہوں اگر کوئی کام ہو تو مجھے اطلاع کرنا۔ مولانا مشیت اللہ صاحب فرماتے ہیں کہ حضرت بجنور ہمارے پاس تشریف لایا کرتے تھے ہم اکثر حضرت کو شکار کے لئے گھوڑے پر سوار کرکے لے جاتے تھے جو گھوڑا کہ منہ زور ہوتا تھا اس پر حضرت کو بٹھاتے تھے، حضرت شاہ صاحب بڑے ہی شہسوار تھے اور نشانہ خوب لگاتے تھے، ایک دفعہ ہم نے مکان کا فوٹو کھنچوایا تو حضرت شاہ صاحب نے فوٹو گرافر سے فرمایا کہ تم لوگ یہ مصالحے استعمال کرتے ہو وہ فوٹو گرافر حیران رہ گیا۔

(۱۴) ایک دفعہ فرمایا کہ میرے پاس سامان نہیں ورنہ میں ہوائی جہاز کی آواز کو بند کردیتا۔

غرض کہ آپ کی نظر سے کوئی بھی چیز اوجھل نہیں رہی تھی۔ حضرت رائے پوری مولانا عبدالقادر صاحب فرماتے تھے کہ شاہ صاحب تو آیات من آیات اللہ تھے۔

☆☆☆



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

جس روز بہاول پور پہنچے اس کے دوسرے روز حضرت خاتم المحدثین مولانا سید انور شاہ صاحب کی خدمت میں علماء جمع ہوئے جن میں خاص طور پر قابل ذکر حضرت مولانا مرتضی حسین صاحب مرحوم اور حضرت مفتی محمد شفیع صاحب دیوبندی اور حضرت مولانا عبد اللطیف صاحب سہارنپوری اور حضرت مولانا اسعد اللہ صاحب سہارن پوری اور احقر بھی شامل تھا، اگلے دن چونکہ مولانا محمد شفیع صاحب کی شہادت تھی اس لئے مشورہ ہوا کہ شہادت میں بیان کس طرح دیا جائے، مولانا اسعد اللہ صاحب اور احقر محمد لائلپوری عفا اللہ عنہ کو حضرت شاہ صاحب نے تجویز فرمایا کہ بطور مختار مقدمہ کام کریں، مدعیہ کی طرف سے ہم دونوں مختار مقرر ہوئے، اور ہم نے اس کام کو بزرگوں کے زیر سایہ بحمد اللہ نبھایا۔ میں نے اس مجلس میں عرض کیا کہ مرزا غلام احمد قادیانی نے ''انجام آتھم'' میں لکھا ہے کہ جس شخص نے کسی اجماعی عقیدہ کا انکار کیا تو اس پر اللہ کی لعنت اور اس کے رسول کی لعن اور اس کے فرشتوں کی لعنت اور سب لوگوں کی لعنت ہے، پھر مرزا غلام احمد قادیانی نے ختم نبوت جو ایک اجماعی عقیدہ ہے اس کا انکار کیا اور حیات عیسیٰ علیہ السلام کا عقیدہ اجماعی ہے اس نے خود ہی عیسیٰ بننے کا دعوی کردیا، حالانکہ علماء نے تشریح کی ہے کہ یہ عقیدہ اجماعی ہے اور اس کا منکر کافر ہے، اور انبیاء علیہم السلام کی تعظیم وتکریم کرنا اور ان پر اعتماد کرنا بھی اجماعی عقیدہ ہے، چنانچہ علماء نے اس کی بھی تصریح کی ہے کہ توہین انبیاء علیہم السلام العیاذ باللہ توہین کرنا تو کفر ہے،

چنانچہ ''الصارم المسلول'' میں حافظ ابن تیمیہ نے قرآن اور حدیث اور بے شمار علماء کی کتابوں سے اس مسئلہ کو خوب لکھا ہے، میں نے جب یہ بات کی تو حضرت شاہ صاحب اس کو غور سے سنتے رہے پھر اگلے دن صبح کو میرے پاس مفتی محمد شفیع صاحب تشریف لائے کہ وہ عبارت کہاں ہے میں نے نکال کر پہلے پہلے تو اپنی بیاض میں سے دکھایا، پھر اصل کتاب میں سے وہ عبارت نکالی، جب کچہری کو چلے گئے تو میرے پاس کچہری میں مولانا مرتضی حسن صاحب تشریف لائے کہ وہ عبارت جو تو نے حضرت شاہ صاحب کے سامنے پڑھی تھی وہ مجھے دکھا، پھر میں نے اپنی بیاض میں سے ان کو وہ عبارت لکھوادی، اور اصل کتاب سے بھی دکھادی۔ پھر تو حضرت شاہ صاحب ہر مشورے میں احقر کو بلاتے تھے اور بڑا اہتمام فرماتے تھے، مولانا محمد شفیع صاحب کے بعد مولانا مرتضی حسن صاحب مرحوم کا بیان ہوا حضرت شاہ صاحب نے بیان دیا، احقر اس خدمت پر مامور تھا کہ کتابوں سے عبارات اور حوالہ جات نکال کر حضرت شاہ صاحب کے سامنے رکھتا تھا یہ میں نے حضرت کی بڑی کرامت دیکھی جس کتاب کے متعلق فرماتے تھے کہ فلاں کتاب سے یہ عبات نکال تو میں فوراً نکال کر دکھا دیتا تھا اور حضرت اس عبارت کو پڑھ کر جج صاحب سے لکھوا دیتے تھے۔ درمیان میں قادیانی مختار مقدمہ نے کہا کہ آپ حوالہ دیں، آپ نے فرمایا کہ میں جب حوالہ دینے پر آؤں گا تو کتابوں کے ڈھیر لگا دوں گا، پھر فرمایا کہ جج صاحب انہوں نے کبھی مولوی دیکھے نہیں۔



ضروری ہے کہ اس کا سامان سارے کا سارا مہیا کیا جائے، پس کلمہ اللہ کا اس کا متکفل ہے کیوں کہ یہ علَم ہے اس ذات پاک کا جو مجتمع لجمیع صفات کمال ہے، پھر اس کام کے پورا ہونے تک وہ سامان باقی بھی رہے اس کا رحمٰن کا کلمہ متکفل ہوا یعنی بقاء عالم اس کلمہ کے ساتھ مربوط ہے۔ تیسرے پایا جانا فائدہ اس کام کا، اور یہ صفت رحیمی کا کام ہے کہ اپنی رحمت سے محنت بندوں کی برباد نہیں کرتا، چونکہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا دین جامع الادیان ہے اس لئے تسمیہ میں یہ تمام نام جمع فرمائے گئے، عربوں کے ہاں تو کلمہ اللہ کا مشہور ہی تھا (بنی اسماعیل میں) بنی اسرائیل میں لفظ رحمٰن مشہور تھا۔ ﴿قل ادعوا اللہ أو ادعوا الرحمن أیا ما تدعوا فله الأسماء الحسنى﴾ قرآن عزیز نے دونوں اسماء کو جوڑ دیا کہ جو اسم بھی پکارو سب اسماء حسنی ہیں، پہلے عرب یوں کہتے تھے وما الرحمن آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کو بیت المقدس کی طرف رخ کرنے کا حکم ہوا تھا، پھر قبلہ تا قیامت کعبہ شریف ہوگیا۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام جو بنی اسرائیل میں سے ہیں جب کہ دوبارہ تشریف لائیں گے تو کعبہ شریف ہی کا رخ کریں گے اور حج بھی کریں گے یعنی شریعت محمدیہ پر عمل درآمد کریں گے، یہ اس طرف اشارہ ہوگا کہ سب ادیان ایک ہوگئے اور محمد رسول اللہ ہی خاتم الانبیاء ہیں یہ عملی طور پر ثابت فرمادیں گے۔ بزرگان دین نے ان اسماء کا ورد کرنا فرمایا ہے تاکہ ان کی برکت سے دینی و دنیاوی نعمتیں ملتی رہیں۔

☆☆☆

# سورہ فاتحہ

## الحمد للہ رب العلمین

(ف) بسم اللہ شریف اگر چہ فاتحہ کا جزو نہیں لیکن قرآن کا جزو ضرور ہے اور اس کا پڑھنا شروع رکعت میں اکثر کے نزدیک واجب ہے، زیلعی شرح کنز اور زاہدی نے مجتبیٰ سے نقل کیا ہے کہ یہی صحیح روایت ہے۔

ابوحنیفہ سے (وہبانیہ میں ہے) نے اپنے منظومہ میں فرمایا ہے:

ولو لم يبسمل ساهيا كل ركعة

فيسجد إذ ايجابها قال أكثر

کبیری میں بھی لکھا ہے کہ یہی احوط ہے۔

سورہ فاتحہ مکیہ ہے یہاں حمد پر الف لام استغراق کا ہے، یعنی سب افراد حمد کے اللہ تعالیٰ کے لئے ہے، جناب باری تعالیٰ عز اسمہ نے اپنی حمد ذات پاک کے ساتھ مخصوص فرما کر بعد میں اس کی تین صفات علی الترتیب ذکر فرمائیں (۱) تربیت، (۲) رحمت، (۳) جزاء، اس لئے کہ کوئی کسی کی تعریف، جب کرتا ہے یا تو اس لئے کہ اس کے احسانات سابقہ اس کے مدنظر ہوتے ہیں یا زمانہ حال میں اس پر احسان کرتا ہے یا آئندہ کو امید ہوتی ہے کہ مجھ پر احسان کرے گا۔

باری تعالیٰ فرماتے ہیں کہ جو بندے صفت وثنا کریں وہ اس واسطے بھی ہے کہ میں نے ان پر بے شمار نعمتیں پہلے عطا کی ہیں کہ صفت ربوبیت کی رکھتا ہوں ان کو پیدا کرنا اور تربیت ظاہری اور باطنی کرنا اور جو نظر اس پر کریں



کہ اس کی نعمتیں بے شمار فی الحال موجود ہیں کہ رحمٰن ورحیم ہوں۔ اور اگر دور اندیشی کا طریق اختیار کریں تو بھی میں ہی مستحق حمد ہوں کہ جزا بھی میری طرف سے ملے گی، غرض ہر ہر جوڑ کی عبادت الگ الگ ہے، مثلاً دل کی عبادت یہ ہے کہ جو عقائد انبیاء علیہم السلام لائے ہیں ان پر یقین کرنا اور حق مان لینا اور اس پر دوام کر لینا، روح کی عبادت یہ ہے کہ اس کے مشاہدہ میں غرق رہنا اور اس کے مراقبہ میں آرام پانا، اور سر کی عبادت یہ کہ اس کی معرفت میں ڈوبا رہنا حتی کہ ولا تکن من الغافلین نصیب ہو جائے، غرض عبادت کی حقیقت یہ کہ اس کی مرضیات میں غایت تذلل کے ساتھ اپنے تمام اعضاء اور ظاہری باطنی قوتوں کو لگائے رکھے اور ایک دم بھر کے لئے غافل نہ ہو۔

حدیث میں ہے کہ جب بندہ الحمد للہ رب العالمین کہتا ہے تو ادھر سے ارشاد ہوتا ہے حمدنی عبدی اور الرحمن الرحیم کہتا ہے تو ارشاد ہوتا ہے أثنى علي عبدي جب مالک یوم الدین کہتا ہے تو ارشاد ہوتا ہے مجدنی عبدی بندے نے میری بزرگی بیان کی، إیاک نعبد وإیاک نستعین جب کہتا ہے تو فرماتے ہیں ھذا بینی وبین عبدی ولعبدی ماسأل یہ میرے اور میرے بندے کے درمیان ہے اور میرے بندے کو ملے گا جو وہ سوال کرے گا۔ اور جب اھدنا الصراط المستقیم صراط الذین أنعمت علیهم غیر المغضوب علیهم ولا الضالین کہتا ہے تو ارشاد ہوتا ہے ھذا لعبدی ولعبدی ماسأل یہ

میرے بندے کا حق ہے اور میرے بندے کو وہ بھی ملے گا جو اس نے سوال کیا۔حدیث کے شروع میں قسمت الصلاۃ بینی وبین عبدی یہاں پر صلاۃ بمعنی سورۃ فاتحہ، حدیث بخاری میں یوں بھی وارد ہے واذا قال الإمام: غیر المغضوب علیھم ولا الضالین فقولوا: آمین، جب امام کہے غیر المغضوب علیھم ولا الضالین تو تم آمین کہو یعنی الحمد شریف کے ختم پر آمین کہنا چاہئے معلوم ہوا کہ الحمد شریف پڑھنا حق امام کا ہے مقتدی کا حق صرف آمین کہنا ہے۔

جیسے واذا قال الإمام: سمع اللہ لمن حمدہ فقولوا: ربنا ولک الحمد سواس کو آہستہ ہی کہتے ہیں آمین بھی آہستہ ہی کہنا چاہئے، آمین کے معنی اے اللہ تو قبول فرمالے۔(استجب)

انعمت علیھم، چار قسم کے گروہ ہیں انبیاء، صدیقین، شہداء صالحین، یعنی آخرت میں ان کے ساتھ حشر فرما۔عوام کو چاہئے کہ صالحین کی صحبت اختیار کریں اور ان کے سینوں سے انوار لیتے رہیں ان کا طریق اختیار کرلیں، صالحین بسبب کمال متابعت کے اپنے ظاہر کو گناہوں سے پاک رکھتے ہیں اور اپنے باطن کو اعتقادات فاسدہ اور اخلاق رذیلہ سے دور رکھتے ہیں اور یاد حق میں ایسا لگ جاتے ہیں کہ دوسری طرف توجہ کرنے کی گنجائش ہی ان میں نہیں رہتی تا آنکہ باری تعالیٰ ان کو پھر دوسری جانب سے محفوظ فرمالیتا ہے، ﴿الذین امنوا وکانو یتقون﴾. اور شہداوہ حضرات ہیں کہ ان کے قلوب مشاہدات حق میں اور تجلیات میں مستغرق ہوتے ہیں اور



جو کچھ انبیاء علیہم السلام نے پہنچایا ہے دل ان کے اسی شان سے قبول کر لیتے ہیں، گویا دیکھتے ہیں اسی واسطے راہ حق میں جان دے دینا ان کے لئے آسان کام ہوتا ہے۔اور صدیق وہ ہیں کہ قوت نظریہ ان کی انبیاء علیہم السلام کی طرح کامل ہوتی ہے، اور ابتداء عمر سے جھوٹ بولنے اور دورنگی سے دور رہتے ہیں امور دین میں بالکل خدا کے واسطے لگے رہتے ہیں خواہش نفس کو ہرگز ہرگز دخل نہیں ہوتا، صدیق کی نشانی یہ ہے کہ اس کے ارادہ میں تردد بالکل نہیں ہوتا، انبیاء علیہم السلام وہ نفوس قدسیہ ہیں جن کی تربیت براہ راست باری تعالیٰ عزاسمہ فرماتے ہیں کہ نور پاک کی تاثیر ان میں ایسی کامل ہوتی ہے کہ مطلقا غلطی اور شبہ ان کے معلومات میں راہ نہیں پاتے ان کو اللہ تعالیٰ معصوم اور محفوظ رکھتا ہے، لہٰذا لوگوں پر واجب ہے کہ بے تفتیش وجہ کے انبیاء علیہم السلام کے لائے ہوئے احکام مان لیں، انبیاء پر اعتراض کرنا یہود نے شروع کیا العیاذ باللہ۔

صراط الذین انعمت علیھم. گو ظاہر میں آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم سب انبیاء علیہم السلام کے بعد میں تشریف لائے لیکن باطن میں آپ کی ہدایت سابقین انبیاء علیہم السلام میں سرایت کرتی رہی، اولئک الذین ھدی اللہ فبھداھم اقتدہ یعنی ان کی ہدایت بھی آپ ہی کی ہدایت ہے جو ان کے باطن میں سرایت کرگئی، تو جب آپ ان کی ہدی پر چلیں گے تو یہ درحقیقت ان کا ہدایت پانا آپ کی ہدایت سے ہوا، کیوں کہ آپ کو اولیت باطنا حاصل ہے اور ظاہرا آخریت ہے، ورنہ بھم اقتدہ ہوتا، اور حدیث

كنت نبيا وآدم بين الماء والطين وغيرها نصوص اسی طرف مشیر ہیں کہ جو متقدم نبی ہوئے ہیں وہ اپنی بعثت میں آپ ہی کے نائب ہوئے ہیں، بردانامل والی حدیث بھی اسی کی موید ہے۔ فعلمت علم الأولين والآخرين سے مراد انبیاء ہی ہیں جو اول ظہور پذیر ہوئے (ایسے ہی آخرین سے مراد وہ انبیاء جو بہ نسبت اولین کے بعد میں آئے) اور حضور صلی اللہ علی وسلم سے قبل ہی تشریف لائے، اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے جسد شریف کے ظہور سے متقدم تھے، الیواقیت ج:۲ص:۱۸۔

هدى للمتقين. معلوم ہوا کہ تقوی کا اطلاق معانی متفاوتہ پر ہوتا ہے، کبھی ایمان کے معنوں میں آتا ہے وألزمهم كلمة التقوى کبھی توبہ کے معنی دیتا ہے مثلا ولو أن أهل القرى امنوا واتقوا کبھی طاعت کے معنوں میں آیا ہے، مثلا أن أنذروا أنه لاإله إلا انا فاتقون، کبھی ترک گناہ پر بولا گیا ہے مثلا وأتوا البيوت من أبوابها واتقوا الله کبھی اخلاص کے معنی میں آ ہے فإنها من تقوى القلوب، از فتح العزیز۔

الم یہ حروف مقطعات کہلاتے ہیں، ان سے کیا مراد ہے ہمیں اس کا مکلف نہیں بنایا گیا، بس ہم ایمان لاتے ہیں کہ یہ بھی کلام ربانی ہے ایک راز ہے اللہ اور اللہ کے رسول کے درمیان، ذلك الكتاب یہ کتاب اللہ یعنی قرآن مجید کی عظمت کی طرف اشارہ ہے لاريب فيه اس کے برحق اللہ کا کلام ہونے میں کوئی شک نہیں، کیوں کہ کھلا عام اور دائمی چیلنج کیا گیا کہ اگر تمہیں ریب ہے تو اس طرح کا کلام بنالاؤ یا کم از کم سورتیں ہی بنالاؤ، کم از کم



ایک ہی سورت بنالاؤ، تم بھی اہل لسان ہو عرب ہو مکہ معظمہ کے رہنے والے ہو عرب العرباء ہو، مگر بحمد اللہ آج تک کوئی نہ لاسکا یا تو اس کی مثل لاؤ یا پھر جب مقابلہ کی تاب نہیں تو اس پر ایمان لاؤ۔

هدى للمتقين یہ قرآن ہادی ہے متقین کے لئے، یعنی جو پرہیز کرتے ہیں انہیں اس قرآن سے فائدہ پہنچتا ہے اس کے ہادی ہونے میں تو کچھ شک نہیں لیکن جو اس پر عمل کرے گا اس کے حرام کو حرام سمجھے گا اور حلال کو حلال یقین کرے گا ممنوعات سے پرہیز کرے گا وہی شفایات ہوگا، ورنہ نسخے کے تو شافی ہونے میں کوئی شبہ ہے ہی نہیں۔

الذين يؤمنون بالغيب یعنی جو لوگ ایمان بالغیب لاتے ہیں اور باری تعالیٰ کو ذات اور صفات اور افعال میں یکتا یقین کرتے ہیں، حالانکہ اس کو کسی نے نہیں دیکھا فقط محمد رسول اللہ پر اعتماد کرتے ہوئے یقین کرلیا یہی ایمان بالغیب ہے تمام ثواب اور عقاب یہ سب امور غیبیہ ہی ہیں۔

ایمان کے معنی لغت میں گرویدن، باور کردن اور اصطلاح میں انبیاء علیہم السلام کے اعتماد پر جو کچھ باری تعالیٰ کی طرف سے لائے ہیں یقین کرلینا اور مان لینا ایمان کہلاتا ہے۔ کفر کے معنی مکر جانا یعنی منکر ہوجانا، یعنی جو امور انبیاء علیہم السلام باری تعالیٰ کی طرف سے لائے ہیں ان کے سچ ہونے میں شبہے نکالنا یا تکذیب کرنا کفر کہلاتا ہے۔

ويقيمون الصلاة. اور نماز قائم کرتے ہیں یعنی نماز کے فرائض واجبات وشرائط سنن مستحبات کا لحاظ رکھتے ہوئے اس پر دوام کرتے ہیں یعنی

پوری اطاعت کا مظاہرہ کرتے ہیں۔

ومما رزقناهم ينفقون. جو کچھ ہم نے ان کو روزی دی ہے اس میں سے خرچ بھی کرتے ہیں یعنی مال میں غرباء کا بھی حق یقین کرتے ہیں۔

وفی أموالهم حق للسائل والمحروم، والذين يؤمنون بما أنزل إليک وما أنزل من قبلک، یہ متقی لوگوں کا ہی تفصیلی حال ہے مومنین اہل کتاب ہی ضروری نہیں کہ اس سے مراد ہوں، چنانچہ فرماتے ہیں ﴿قل آمنا بالله وما أنزل علينا وما أنزل على إبراهيم وإسماعيل وإسحاق ويعقوب والأسباط وما أوتي موسى وعيسى والنبيون من ربهم لا نفرق بين أحد منهم ونحن له مسلمون﴾ (پ۳ رکوع آخری) اور پارہ اول رکوع آخری میں ﴿قولوا آمنا بالله وما أنزل إلينا وما أنزل إلى إبراهيم وإسماعيل وإسحاق ويعقوب والأسباط وما أوتي موسى وعيسى وما أوتي النبيون من ربهم﴾ بھی آیا ہے، اور سورۂ بقرہ کے آخری رکوع میں یہ بھی آیا ہے ﴿آمن الرسول بما أنزل إليه من ربه والمؤمنون كل آمن بالله وملائكته وكتبه ورسله لانفرق بين أحد من رسله﴾، ﴿أولئک على هدى من ربهم وأولئک هم المفلحون﴾ یعنی یہی لوگ ہیں جن کو اپنے رب کی طرف سے ہدایت مل گئی اور آخر میں کامیاب ہوں گے۔



ایمان کی تحقیق کے متعلق حضرت شاہ عبدالعزیز صاحب نے فرمایا (فتح العزیز) کہ ایمان کا ایک تو وجود ذہنی ہے دوسرا وجود عینی تیسرا وجود لفظی، وجود عینی تو اصل ہے ایک نور کی جو بسبب حجاب رفع ہونے کے حاصل ہوتا ہے، جب بندہ مومن میں اس کے رب تعالیٰ شانہ میں حجاب رفع ہوجاتا ہے یہی نور جس کو کمشكوة فيها مصباح اور الله ولي الذين آمنوا يخرجهم من الظلمات إلى النور میں فرمایا ہے جب حجاب رفع ہوتا ہے اور نور ایمان قوت پکڑتا ہے اور اوج کمال کو پہنچتا ہے تو وہ نور پھیل کر تمام اعضاء کو گھیر لیتا ہے، پھر پہلے تو انشراح صدر حاصل ہوتا ہے اور حقائق اشیاء پر مطلع ہوتا ہے اور اس پر حقائق ہرشئ کے متجلی ہوتے ہیں ہر ایک شئ کو اپنے مقام پر جلوہ گر پاتا ہے، اور انبیاء علیہم السلام کا صدق جن اشیاء کی اطلاع انبیاء علیہم السلام نے دی ہے تفصیلی طور پر اس پر منکشف ہوتے ہیں، اور اوامر اور نواہی کے موافق حکم الٰہی پر عامل ہوتا ہے اس حال میں خصائل حمیدہ اخلاق فاضلہ پیدا ہوتے ہیں اور اعمال صالحہ انوار معرفت کے ساتھ مل کر ایک عجیب روشنی پیدا کرتے ہیں ﴿يهدي الله لنوره من يشاء﴾۔

اور وجود ذہنی ایمان کا دو مرتبے رکھتا ہے، اول کلمہ لا إله إلا الله کے معنی کا انکشاف جس کو گرویدن اور باور کردن بھی کہتے ہیں اس کا نام تصدیق اجمالی ہے، دوم ہرشئ کا تفصیلہ طور پر منکشف ہونا اور جو ارتباط ان میں ہے اس کو بھی لحاظ رکھنا۔

اور ایمان ایک وجود لفظی شریعت کی اصطلاح میں کلمہ شہادتین کا

اقرار ہے اور کلمات اس کلمہ طیبہ کے زبان سے جاری کرنا۔

إن الذین کفروا، یعنی جو لوگ کافر ہوئے اور کفر پر ہی مر گئے اس سے ثابت ہوا کہ جو شخص آخری عمر میں ایمان لایا اور ایمان پر خاتمہ ہوا تو وہ مومن ہے اس طرح کسی کو کافر نہیں کہہ سکتے جب تک کہ اس کا خاتمہ نہ کفر پر ہو جائے۔ کفر کی حقیقت یہ ہے کہ کسی چیز کے دین محمدی ہونے سے ہی انکار کر دے، اور معنی انکار کے نہ ماننا ہے خواہ اس کی حقیقت پہنچانتا ہو یا نہ پہنچانتا ہو۔

ختم اللہ علی قلوبھم، یعنی ان کے دلوں پر مہر کر دی اللہ تعالیٰ نے اور ان کے کانوں پر بھی مہر ہے جیسا کہ وختم علی سمعہ وقلبہ وجعل علی بصرہ غشاوۃ کہ استدلال دوسروں کا بھی نہیں سنتے اور ان کی بینائیوں پر پردہ پڑا ہوا ہے کہ بالکل دیکھنے نہیں دیتا، دل اور کان پر مہر کا ذکر کیا اور بینائیوں پر پردہ لٹکانا ذکر فرمایا، اس کا سبب یہ کہ یہ چیز مدرکات کو باہر سے اندر کی طرف لاتی ہیں، آنکھ پر پردہ کا ذکر اس لئے کیا کہ پردہ آنکھ کا شعاع کو باہر نکلنے سے روکتا ہے، اور وہی منشاء رؤیت کا ہے، اور عقلاء کا قاعدہ باندھا ہوا ہے کہ باہر کی چیزوں کے اندر آنے سے روکنے کے لئے مہر کرتے ہیں اور اندر کی چیزوں کو روکنے کے لئے پردہ ڈالتے ہیں۔

ومن الناس یعنی یہ دعوی دونوں علموں کا کرتے ہیں علم توحید اور علم معاد کا یہی دو علم اصل دین ہیں، پس کہتے ہیں کہ ہم نہ تو مشرک ہیں نہ محجوب حق سے ہیں، حالانکہ ایمان ان کی ذات سے مسلوب ہے کسی وقت نصیب نہ



ہوگا، ان کو منافق کہتے ہیں، نفاق کی کئی اقسام ہیں جیسے کہ احادیث میں مروی ہیں۔

قالوا ھذا الذی رزقنا من قبل، یعنی جزا درحقیقت مجزی علیہ کے ظہور ہی کو دوسری شکل میں کہتے ہیں یعنی وہ اعمال ہی ہوں گے جو ثمرات کی اشکال میں نمودار ہوں گے۔ ﴿ذوقوا ما کنتم تعملون﴾ ﴿فمن یعمل مثقال ذرۃ خیرا یرہ﴾۔

دانہ خلاف تخم نے ہرچہ بود ز جبر وقدر
آنچہ کہ کشتہ درو حطہ بہ حطہ جو ز جو

حضرت مجدد الف ثانی فرماتے ہیں معنی تنزیہی نے دنیا میں تو لباس کلمات طیبات کا پہن لیا آخرت میں یہی اعمال صالحات اور کلمات طیبات ثمرات اور اشجار کا لباس پہن لیں گے جیسے حدیث میں ہے کہ ایک نہایت ہی جمیل آدمی قبر والے کو مانوس کرنے کے لئے پاس رہے گا وہ نیک عمل ہی اس شکل میں ہوگا معانی متجسد ہو جائیں گے۔

یا أیھا الناس اعبدوا، مخفی نہ رہے کہ باری تعالیٰ نے ان آیات میں پانچ نعمتیں جو دلائل توحید کے ہیں بیان فرمائیں:

اول: انسان کی پیدائش، دوم: پیدائش ان کے باپ دادوں کی، ان دونوں نعمتوں کو ایک جگہ فرمایا۔ سوم: پیدائش زمین کی۔ چہارم: وہ نعمت جو دونوں سے حاصل ہوئی کہ آسمان سے پانی برسا اور زمین سے غلے، پھل جو مخلوق کی غذا ہے۔ ان تینوں نعمتوں کو یکجا لائے وجہ یہ ہے کہ پہلی دو نعمتیں

نفس سے متعلق ہیں اور تینوں نعمتیں جسمانی ہیں، پہلی نعمتوں کو مقدم اس لئے رکھا کہ انسان کو سب سے زیادہ قرب اپنے نفس سے ہوتا ہے پھر اپنے اصول اقرباء ماں باپ وغیرہما سے، پھر زمین جو جگہ انسان کے رہنے کی ہے، پھر جب نظر اٹھاتے ہیں آسمان کو دیکھتے ہیں پھر وہ چیز ذکر فرمائی جو مجموعہ ان دونوں صحن اور چھت سے پیدا ہوتی ہے یعنی بارش، پس جیسا کہ ان انعامات کا دینے والا فقط باری تعالیٰ ہی ہے کوئی اس کا شریک سہیم نہیں لہذا شکر میں اسی ہی کو مخصوص کرو کسی چیز کو عبادت میں شریک نہ ٹھہراؤ چہ جائیکہ اس کا شریک الٰہیت میں اور اس کی صفات کمال میں ہو۔

قولہ تعالیٰ: ﴿الذین ینقضون عهد الله من بعد میثاقه ویقطعون ما أمر الله به﴾، شریعت کے عرف میں ایمان تصدیق کو کہتے ہیں یعنی گرویدن باور کردن، جو چیزیں کہ بالیقین معلوم ہیں کہ دین محمدی سے ہیں اس لئے کہ ایمان کو قرآن میں جابجا دل کے کام سے تعبیر فرمایا گیا ہے چنانچہ ﴿قلبه مطمین بالإیمان﴾ ﴿کتب فی قلوبهم الإیمان﴾ ﴿ولما یدخل الإیمان فی قلوبکم﴾ اور یہ بھی ظاہر ہے کہ دل کا کام یہی تصدیق ہی ہے اور بس، نیز ایمان کا عمل صالح کے ساتھ مقرون فرمایا، إن الذین آمنو وعملو الصالحات اور معاصی کے ساتھ بھی ذکر فرمایا چنانچہ وإن طائفتان من المؤمنین اقتتلوا. والذین آمنوا ولم یهاجروا. پس معلوم ہوا کہ اعمال نیک کو ایمان میں دخل نہیں نہ اعمال بد سے ایمان درہم برہم ہوتا ہے اور اقرار محض کی بھی بلا تصدیق مذمت کی ہے:



ومن الناس من یقول آمنا بالله وبالیوم الآخر وما هم بمؤمنین.
پس معلوم ہوا کہ اقرار محض تو ایمان کی حکایت ہے، اگر محکی عنہ کے مطابق ہو تو معتبر ہے ورنہ کچھ نہیں، محکی عنہ تو تصدیق ہی ہے۔

تحقیق مقام اس جگہ یوں ہے کہ جس طرح ہر چیز کا تین طرح کا وجود ہے ایمان کا بھی تین طرح کا وجود ہے ایک لفظی، دوم ذہنی، سوم عینی، وجود عینی تو اصل ہے، باقی وجود اس کے تابع ہیں، ایمان کا وجود عینی تو وہ نور ہے جو دل میں حاصل ہوتا ہے اور اس کے سبب سے تمام پردے بینہ وبین الحق رفع ہو جاتے ہیں۔ مثل نوره کمشکوٰة فیها مصباح میں تمثیل مکمل فرمائی گئی۔ چنانچہ الله ولی الذین آمنوا یخرجهم من الظلمات الی النور ، اس کا سبب بیان فرمایا کہ یہ نور انوار محسوسہ کی طرح قوت وضعف، اشتداد وانتقاص قبول کرتا ہے، چنانچہ آیت وإذا تلیت علیهم آیاته زادتهم إیمانا، اس کی زیادتی کا طریقہ یہ ہے کہ جوں جوں حجاب مرتفع ہوتا جاتا ہے وہ نور زیادہ ہوتا جاتا ہے اور ایمان قوت پکڑتا ہے تا آنکہ اوج کمال تک پہنچ جاتا ہے اور خوب پھیل جاتا ہے اور جمیع قوی اور اعضاء کو گھیر لیتا ہے۔ پس اول تو شرح صدر ہوتا ہے اور اشیاء کے حقائق پر مطلع ہوتا ہے اور انبیاء علیہم السلام نے جو کچھ عقائد بیان فرمائے ہیں وہ وجدانی ہو جاتے ہیں۔ اور بقدر انشراح صدر کے ہر امر کے بجالانے میں مستعد ہو جاتا ہے اور نواہی سے اجتناب کرتا ہے۔ اور وجود لفظی ایمان کا حکم شہادتین ہے۔ أشهد أن لا إله إلا الله وأشهد أن محمد رسول الله.

ثم استوی إلی السماء، خواہ دحوِ ارض کو پہلے کہو خواہ تسویہ آسمان کو پہلے کہو سب درست ہے۔

إنی جاعل فی الأرض خلیفة اس میں فرمایا گیا کہ مسئلہ توحید کے بعد ایمان نبوت پر لانا فرض ہے، یہ بھی فرمایا گیا کہ اطاعت اللہ جب معتبر ہے کہ اس کے فرمانے پر اس کے غیر کی اطاعت کرے، جیسے أطیعوا اللہ وأطیعوا الرسول اور اس میں حسن وقبح کا عقلی یا شرعی ہونا بھی فرمایا گیا، اور عدل اور جور بھی منکشف کیا گیا اور اسماء احکام وعدہ اور وعید بھی بیان فرمائے گئے، اور تقدیر خیر وشر من اللہ تعالیٰ اور یہ کہ سب امور کے علم کی انتہا اللہ تعالیٰ کی طرف ہے، اور یہ کہ شرف عبودیت میں ہی ہے اور توبہ میں ہے اور یہ کہ لایسئل عما یفعل وھم یسئلون اور یہ کہ آخری حیلہ مراحم خسروانہ میں اپیل دائر کرنا ہے۔ اور یہ کہ سبقت رحمتی غضبی اور اس میں یہ کہ تفضیل انبیاء علیہم السلام کی سب پر ہے، اور مسئلہ جبر وقدر بھی اس میں آ گیا انی أعلم مالا تعلمون، جو کچھ کہ آدمی کے جوارح واعضاء پر ظہور پذیر ہوا ہے اول اس کا وجود مرتبہ روح میں ہوتا ہے پھر قلب میں پھر قوی نفسانیہ میں پھر جوارح اور اعضاء پر ظہور پذیر ہوتا ہے، بلی من کسب سیئة وأحاطت به خطیته فأولئک أصحاب النار هم فیها خالدون. اس کے ذیل میں وجہ یہود کے قول لن تمسنا النار إلا أیاما معدوة اور انکار متواترات دین بھی کفر ہے۔ بنی اسرائیل کے اعتقاد فاسد اور ان کی غلط روش اور تحریف کا یہ مبنی تھا کہ چونکہ ہر شریعت میں معاصی



کے دو مرتبے رکھے ہیں ایک یہ کہ معاصی کو معاصی ہی اعتقاد کرے اور ملت حقہ کا اتباع واجب جانتا ہو اور عمل میں مخالفت کرتا ہو۔ مثلاً یقین جانتا اور مانتا ہے کہ شراب پینا حرام ہے ایسا ہی زنا چوری، لواطت بھی حرام ہیں کبائر ہیں لیکن حجاب کے باعث اس سے ان چیزوں کا صدور ہو جاتا ہے اس مرتبہ کا نام فسق وجور اور عصیان ہے عیاذاً باللہ۔ اس کو وعید عذاب آخرت تو شریعت مقدسہ نے دیا ہے لیکن وہ ایک مدت مقررہ عند اللہ کے بعد ختم ہو جائے گا عذاب دائمی نہیں ہوگا۔

دوم یہ کہ اعتقاد بھی موافق شریعت حقہ کے نہ ہو، مثلاً جو چیز کہ نفس الامر میں ثابت ہے خواہ از قسم الٰہیات ہو یا قیامت کے متعلق ہو خواہ شعائر اللہ کے تعلق ہو مثلاً اللہ کی کتابوں پر ایمان نہ ہو یا رسولوں یا احکام متواترہ دین کا انکار کرتا ہو اس کو جحود اور کفر اور زندقہ والحاد کہتے ہیں، اس کے متعلق آخرت میں دائمی عذاب کا وعید سنایا ہے، اسی کو کہتے ہیں کہ الفاسق لایخلد فی النار والکافر خالد فی النار.

چونکہ ملت حقہ اس زمانہ میں صرف یہود ہی تھے جو کہ بنی اسرائیل تھے وہ اپنی غباوت سے یہ سمجھ گئے کہ بنی اسرائیل کو عذاب دائمی نہیں ہوگا، اور غیر بنی اسرائیل کو عذاب دائمی ہوگا۔ اس فرقے نے اپنی کند ذہنی سے فرق عنوان میں اور معنون میں نہ کیا اور کہہ دیا لن تمسنا النار إلا أیاما معدودة، حق تعالیٰ شانہ نے اول تو اس کو اس طرح رد کیا کہ کیا تم نے خدا سے کوئی عہد اس پر کیا ہوا ہے؟ أتخذتم عند الله عهدا أم تقولون علی

الله مالا تعلمون. کیونکہ اصل کلام میں تو تخصیص بنی اسرائیل اور یہود کی نہ تھی بلکہ نصوص تو مطلقاً اہل حق کا ذکر کرتی ہیں، پس نص صریح غیر ماً ول جس کو عہد کہتے ہیں اس بات میں مفقود تھی، اور تاویلات اعتقادیات اصول دین میں اس قابل نہیں کہ ان کی طرف توجہ کی جائے، نیز یہ کہ تحقیقی بیان سے ان کے شبہے کو حل فرمادیا کہ بلی من کسب سیئة واحاطت به خطیئته کہ فساد علم وعمل اور خرابی عقیدہ واعمال کی اس حد تک پہنچ جائے کہ ذرہ کی مقدار بھی ایمان باقی نہ رہے موجب خلود فی النار کا ہے۔ جس فرقہ میں بھی پایا جائے گو ظاہری میں کلمہ گو ہی ہو اور دعوی بھی دین داری کا رکھتا ہو۔ یہ بھی یاد رکھنا چاہیے کہ معصیت کو مباح جاننا بھی کفر ہے اس کا مطلب یہ ہے کہ دل سے عذاب کا خوف بھی اٹھ جائے اور معصیت کی قباحت کا اعتقاد ختم ہو جائے، زبان ہی سے انکار کرنا شرط نہیں بلکہ یہ اعتقاد ہو جائے کہ ہمارے ڈارنے کے لئے یہ عذاب کی دھمکی ہے۔ والعیاذ باللہ ثم العیاذ باللہ، مراجعت کرو فتح العزیز کی حضرت شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ نے تفصیل سے لکھا ہے۔

ولقد آتینا موسی الکتاب، یعنی ہم نے سب سے بڑی نعمت کتاب دی اور بنی اسرائیل سے عہد و پیمان لئے۔ سب سے بڑا عہد یہ تھا کہ ہر پیغمبر کی اطاعت کرنا اور ان کی توقیر کرنا لازم جانو۔ حضرت موسی علی نبینا وعلیہ السلام کے بعد لگاتار رسول بھیجے، حضرت یوشع، حضرت الیاس، حضرت الیسع، حضرت یونس، حضرت عزیر، حضرت حزقیل، حضرت زکریا، حضرت یحییٰ



کو عطا کیا تھا جو کچھ عطا کیا تھا۔

حافظ ابن حجر عسقلانی نے اپنے قصیدے میں فرمایا ہے، کذا فی النبھانیہ:

نبی خص بالتقديم قدما
وآدم بعد في طين وماء
علا ودنا وجاز الى مقام
كريم خص فيه بالاصطفاء
بدا قمر ببدر في نجوم
من الاصحاب أهل الاقتدأ
ولم يره ربه جهرا سواه
بسر فيه جل عن امتراء

(تحية الإسلام مع عقيدة الإسلام ص: ٣٩)

وكان عيانا يقظة لا يشوبه
منام ولا قد كان من عالم الرؤيا

اور عروج بیداری کی حالت میں تھا ملاوٹ نہیں تھی نیند کی اور نہ تھا خواب کے عالم سے۔

اور شیخ اکبر نے بیداری کی حالت میں رؤیا کے حاصل ہونے کی تصریح کی ہے۔ اور شرح مواہب لدنیہ زرقانی مصری ج:٦ ص:١١٩ میں بھی ابن المنیر نے نقل کیا ہے ص: ٢٢٥ ج: ٨: شرح المواهب اللدنية

للزرقاني، العيان بكسر العين المشاهدة.

قد التمس الصديق ثم فلم يجد

وصحح عن شداد البيهقی کذا

بیشک آپ کے مقام پر تلاش کیا حضرت صدیق نے پس آپ کو نہ پایا، اوراس کو صحیح فرمایا حضرت شداد بن اوس سے امام بیہقی نے اسی طرح۔

اور یہ روایت طبرانی اور بزار میں بھی ہے اور جلد:۳ ص:۱۴ پر امام ابن کثیر نے اپنی تفسیر میں بھی اس کو ذکر کیا ہے اور فرمایا ہے کہ امام بیہقی نے اس کی اسناد کو صحیح فرمایا ہے اور زوائد ہیثمی میں بھی ہے اور انہوں نے بھی اس حدیث کو صحیح فرمایا ہے، اور دلائل میں بھی ہے جیسا کہ امام زرقانی نے فرمایا ہے کہ انہوں نے بھی اس حدیث کو صحیح فرمایا ہے، اور فتح الباری ج:۷ ص:۱۴ میں بزار اور طبرانی کا حوالہ دیا ہے، اور دیکھو شفا قاضی عیاض۔

رأى ربـه لـمـا دنـا بـفـواده

ومنه سرى للعين مازاغ لايطغى

جب آپ قریب گئے تو اپنے رب کو دیکھا اپنے قلب مبارک سے اور قلب سے رویت سرایت کر گئی آنکھ تک جو کہ مازاغ تھی اور ماطغی تھی نہ آنکھ نے تجاوز عن الحد کیا اور نہ بھکی۔ ما كذب الفؤاد ما رأى

رأى نـوره إنـي يـراه مؤمـل

وأوحى إليه عند ذلک بما أوحى

اور آپ نے باری تعالیٰ کے نور کو دیکھا اور امید کرنے والا کہاں دیکھ



سکتا ہے اس کو۔ اور باری تعالیٰ نے اس وقت آپ پر وحی کی جو بھی وحی کی۔

بـحثـنـا فآل البحث إثبات رؤية

لـحضرته صلى عليه كما يرضى

ہم نے بحث کی اور بحث کا انجام یہ ہوا کہ باری تعالیٰ کی رویت ثابت کی جائے۔ آپ کی جناب کے لئے آپ پر اللہ تعالیٰ درود بھیجے جیسا کہ راضی ہو۔

وسـلـم تـسـلـيـمـا كثيرا مباركا

كـمـا بالتحيات العلى ربه حيّى

اور سلام بھیجے اللہ تعالیٰ بہت بہت سلام جس کے ساتھ برکتیں بھی ہوں۔ جیسا کہ التحیات للہ والصلوات والطیبات فرما کر آپ نے اپنے رب کو سلام کیا۔

یہ مرقات شرح مشکوۃ ص:۳۳۱ ج:۲ میں ابن مالک نے سارا قصہ نقل کیا ہے۔

قال ابن مـلـك: روى أنـه صـلـى الله عليه وسلم لما عـرج بـه اثنى على الله تعالىٰ بهذه الكلمات، فقال الله تعالى: السـلام عـلـيـك أيـهـا الـنـبـي ورحـمـة الله وبـركـاتـه، فقال عليه السلام: السـلام علينا وعلى عباد ه الصالحين، فقال جبريل: أشـهـد أن لا إلـه إلا الله وأشـهـد أن مـحـمـدا عبده ورسوله. وبه يظهر وجه الخطاب وأنه على حكاية معراجه عليه السلام في

آخر الصلاة التی هی معراج المؤمنین، (ص: ۱۱۱ عمدة القاری جلد۲ مصری) قال الشیخ حافظ الدین النسفی: التحیات العبادات القولیة، والصلوات العبادات الفعلیة، والطیبات العبادات المالیة. (عمده القاری ج:۳ ص:۱۱۲)

کما اختاره الحبر ابن عم نبینا

واحمد من بین الأئمة قد قوی

رویت کا ہونا اختیار کیا ہے ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے چچازاد بھائی حبر الامۃ ترجمان القرآن حضرت عبداللہ بن عباس نے اور اماموں میں سے امام احمد بن حنبل نے اسی کو قوی کہا ہے۔ (نیز شیم الریاض جلد:۱ ص:۲۹ مطبوعہ لکھنو میں بھی ہے)۔

ف: امام احمد بن حنبل نے ایک مرفوع حدیث بھی بیان فرمائی ہے مسند احمد اور زرقانی شرح مواہب لدنیہ ص:۱۱۹ جلد۲۔

ف: فی الأوسط باسناد قوی عن ابن عباس قال: رأی محمد ربه مرتین. ومن وجه آخر قال: نظر محمد الی ربه، جعل الکلام لموسی والخلة لابراهیم والنظر لحمد، فإذا تقرر ذلک ظهر أن مراد ابن عباس هنا بروٴیة العین المذکورة جمیع ماذکر صلی الله علیه وسلم، وهکذا فی زرقانی ج:۶، وابن کثیر ج:۳، زرقانی جلد:۶ ص:۳، وفی البخاری (ص:۵۵۰ ج اول) عن عکرمة عن ابن عباس رضی



الله تعالی عنهما فی قوله تعالی: وما جعلنا الرؤیا التی أریناک إلا فتنة للناس قال: هی رؤیا عین.

فقال إذا ما المروزیُ استبانه

رآه رأی المولی فسبحان من أسری

پس آپ نے فرمایا (یعنی امام احمد بن حنبل) نے جیسا کہ امام مروزی نے آپ سے بیان کرایا دریافت کیا اس کو دیکھا ہے؟ آپ نے فرمایا کہ ہاں آپ نے اپنے مولا کو دیکھا ہے، پس پاک ہے وہ ذات جو لے گیا اپنے بندے کو راتوں رات۔

فتح الباری جلد۸ ص:۴۳۱ مصری بخاری ج۲ ص۱۱۰۲ میں کئی دفعہ آیا ہے: فاذا رأیت ربی وقعت له ساجدا. فی کتاب السنة عن اسحاق بن منصور بن بهرام الکوسج التمیمی المروزی نزیل نیسابور، أحد الائمة الحفاظ الثقات، روی عن الجماعة سوی ابو داود قال الخطیب: کان فقیها عالما، وهو الذی دون المسائل عن احمد مات سنة إحدی وخمسین مأتین، زرقانی، شرح المواهب اللدنیة (جلد۶ ص،۱۱۹ مصری)

رواه أبوذر بأن قد رأیته

وأنی أراه لیس للنفی بل ثنیا

اور حضرت ابوذر غفاری نے اس کو روایت کیا ہے کہ آپ نے ذات باری تعالیٰ کو دیکھا ہے۔

اور انی اراہ یہ نفی کے لئے نہیں ہے بلکہ کسر نفس کے لئے ہے امام سہیلی نے بھی یہی فرمایا ہے۔

نعم روية الرب الجليل حقيقة

يقال لها الرؤيا بالسنة الدنيا

ہاں رب جلیل کی رویت ایک ایسی حقیقت ہے کہ اسی کو رویا کہا جاتا ہے دنیا کی زبانوں میں۔

فتح الباری عبداللہ بن عباس فرماتے ہیں "رؤیا عین"، کتاب التعبیر فتح الباری ج ۲ و ج ۷ ص: ۳، زرقانی ج ۶، امام ابن کثیر ج ۳ از ص: ۱ تا ۱۴۔

في عمدة القاري (ج ۱۷ ص: ۳۰): قيد به للإشعار بأن الرؤيا بمعنى الرؤية في اليقظة.

والا فمرأى جبريل عوادة

وليس بديعا شكله كان أو أوفى

ورنہ پس حضرت جبریل کا دیکھنا تو کئی بار تھا یہ کوئی نئی بات نہیں تھی خواہ کسی شکل میں دیکھا ہو، بعض نے لکھا ہے کہ حضرت جبریل آپ پر چوبیس ہزار مرتبہ نازل ہوئے۔

وذالک في التنزيل من نظم نجمه

إذا ما رعى الراعي ومغزاه قد وفى



اور یہ یعنی رویت کا مسئلہ قرآن شریف میں سورۃ النجم میں ہے۔ جب کہ رعایت کرنے والا غور کرے اور اصل مقصود کو پورا ادا کرے۔

وكان ببعض ذكر جبريل فانسرى

إلى كله والطول في البحث قد عنى

اور بعض طریقوں میں حضرت جبرئیل کا ذکر ہے، یہ کل کی طرف سرایت کر گیا اور بحث کے طول نے تھکا دیا۔

وكان إلى الأقصى سرى ثم بعده

عروجا بجسم إن من حضرة أخرى

مسجد اقصی تک تو اسراء تھی پھر اس کے بعد جسم کے ساتھ عروج تھا ہاں دوسرے دربار تک۔

عروجا إلى أن ظللته ضبابة

ويغشى من الأنوار إياه مايغشى

عروج یہاں تک تھا کہ آپ کو ایک بدلی نے ڈھانپ لیا اور انوارات نے آپ کو ڈھانپ لیا جس طرح کہ ڈھانپ لیا۔

ويسمع للأقلام ثم صريفها

ويشهد عينا ماله الرب قد سوى

اور آپ وہاں صریف الاقلام سنتے تھے، صریف الاقلام یعنی قلموں کے چلنے کی آواز۔ اور اپنی آنکھوں سے مشاہدہ کرتے تھے جو کچھ بھی اللہ تعالیٰ نے آپ کے لئے تیار کیا تھا۔

ومن عض فيه من هنات تفلسف
علی جرف هار يقارف أن يردی

اور جو آدمی فلسفہ کی غلیظ باتوں کو دانتوں سے کاٹے وہ ایسی گھائی پر ہے جو گمراہی چاہتی ہے قریب ہے کہ وہ ہلاک ہو جائے۔

كمن كان من أولاد ماجوج فادعی
نبوته بالغی والبغی والعدوی

جیسا کہ وہ آدمی جو یاجوج ماجوج کی اولاد سے ہے پس اس نے دعوی کر دیا اپنی نبوت کا اپنی گمراہی سے بغاوت اور تعدی سے۔

ومن يتبع فی الدين اهواء نفسه
علی كفره فليعبد اللات والعزی

اور جو آدمی دین میں اپنی خواہشات کا اتباع کرتا ہے وہ اپنے کفر میں لات وعزی کو پوجتا پھرے۔

فائدہ: علامہ تفتازانی نے فرمایا کہ معراج کے استحالہ کا دعوی کرنا باطل ہے کیوں کہ اللہ تعالیٰ ہر چیز پر قادر ہے اور اس کی قرآن وحدیث نے تصریح فرمائی ہے لہذا اس کی تصدیق ضروری ہے۔ اور علامہ زرقانی نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ تمام ممکنات میں اس بات پر قادر ہے کہ ایسی حرکت سریع حضور کے بدن میں پیدا کر دے، امام رازی فرماتے ہیں کہ اہل تحقیق نے فرمایا کہ بیداری کی حالت میں حضور کی روح اور جسم مبارک کو مکہ سے مسجد اقصی تک



لے گیا، یہ تو قرآن وحدیث نے تصریح کیا ہے لیکن قرآن جیسا کہ قول ہے باری تعالیٰ کا: ﴿سبحان الذی أسری بعبده ليلا من المسجد الحرام إلی المسجد الأقصی﴾ دلیل کی تقریر اس طرح ہے کہ عبد نام ہے جسد اور روح دونوں کا، تو ضروری ہوا کہ اسراء بھی دونوں ہی سے ہو یعنی جسد اور روح سے، کیونکہ اگر یہ خواب ہوتا تو اللہ تعالیٰ فرماتا بروح عبده یعنی اپنے بندہ کی روح کو لے گیا، دیکھو ﴿أ رأيت الذی ينهی عبدا إذا صلی﴾، میں مجموعہ جسد اور روح مراد ہے، کیونکہ یہاں پر عبد تو محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اور روکنے والا نماز سے آپ کو ابوجہل تھا، وہ آپ کو نماز سے اپنی روح کے ساتھ نہیں روکتا تھا۔ اور سورۂ ''جن'' میں ہے ﴿وأنه لما قام عبد الله يدعوه﴾ یہاں پر عبد سے مراد محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اور یدعوہ سے مراد بھی آپ ہی ہیں، یہاں پر روح اور جسد ہی مراد ہے، ایسے ہی أسری بعبده میں روح اور جسد جو مراد ہے۔ رہی حدیث وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا قول أسری بی ہے، کیونکہ فعلوں میں اصل یہ ہے کہ وہ یقظہ پر محمول کئے جائیں، جب تک اس کے خلاف کوئی دلیل نہ ہو عقلی شرعی۔ قاضی عیاض نے فرمایا کہ صحیح یہی ہے کہ معراج کے سارے قصہ میں روح اور جسد دونوں ہی مراد ہیں اور ظاہر سے عدول نہ کیا جائے گا اور حقیقی معنوں سے اور طرف نہیں پھرا جائے گا اور اسری کے جسم اور روح کے ساتھ بیداری کے عالم میں ہونے میں کوئی استحالہ نہیں۔ اور یہ جو باری تعالیٰ نے فرمایا ہے: مازاغ البصر وما طغی یعنی عجائبات ملکوت سے نظر نہیں پھری اور نہ اس

سے تجاوز کیا، کیوں کہ البصر بیدار کی حالت میں ہی دیکھنے کو کہتے ہیں اس کی شہادت یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایالقدر أی من آیات ربه الکبری. اگر یہ نیند میں ہوتا تو اس میں کون سی آیات تھیں جو خارق العادت ہوں؟ اور ان کے تکذیب کرنے کی کوئی وجہ نہیں، یہ بھی متواتر حدیثیں ہیں کہ آپ کے لئے براق پیش کیا گیا، معلوم ہوا کہ آپ کی معراج روح اور جسد کے ساتھ ہوئی تھی۔ اور ابن کثیر نے اپنی کتاب کی تیسری جلد کے شروع میں اس کو خواب لکھا ہے پھر اخیر میں فرماتے ہیں کہ حافظ عمرو بن تحیہ نے اپنی کتاب ''التنویر فی مولد السراج المنیر'' میں لکھا ہے کہ حدیث اسراء حضرت انس سے بھی مروی ہے اور حضرت عمر بن خطاب سے، ابن مسعود، ابوذر، مالک بن صعصعہ، ابوہریرہ، ابوسعید الخدری، ابی حبۃ، ابی لیلی، عبداللہ بن عرم، جابر، حذیفہ، ابوایوب، ابوامامہ، سمرۃ بن جندب، ابی الحمراء، صہیب رومی، ام ہانی، عائشہ صدیقہ، اسماء (دونوں حضرت صدیق اکبر کی صاحبزادیاں ہیں) وغیرہم سے بھی رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین۔ اور اس مسئلے پر اتفاق کیا ہے تمام مسلمانوں نے اور اعراض کیا ہے زندیقوں اور ملحدوں نے۔

امریکہ سے ایک رسالہ ماہواری لائف نکلتا ہے نیویارک سے، اس میں جولائی ۱۹۶۳ء کے لائف میں اس مضمون کو خوب لکھا ہے اور آئے دن اخبارات میں شائع ہوتا رہتا ہے، روس امریکہ میں یورپ کے مختلف ممالک میں تجربے ہو رہے ہیں۔ سائنس اس بات کو تسلیم کر چکی ہے ایسا سریع السیر سفر ممکن الوقوع ہے، چنانچہ لائف ۶۳ء میں درج ہے کہ ''گارڈن کوپر'' نے



صرف ۹۰ منٹ میں ساری دنیا کے گرد بائیس چکر کاٹے اور ساڑھے سترہ ہزار میل فی گھنٹہ کی رفتار سے وہ ہوائی جہاز چلاتا تھا، یہ مضمون ۶۴ء کے چٹان میں شائع ہوا تھا۔ اور بھی بہت سے اخبارات میں مضامین آئے دن آتے رہتے ہیں۔ اس سے اندازہ لگائیے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فضائی سفر کس قدر سریع السیر تھا۔ ڈاکٹر اقبال لکھتے ہیں:

سبق ملا ہے یہ معراج مصطفےٰ سے مجھے
کہ عالم بشریت کی زد میں ہے گردوں

اور یہ بھی فرماتے ہیں:

رہ یک گام ہے ہمت کے لئے عرش بریں
کہہ رہی ہے یہ مسلمان سے معراج کی رات

حضرت مولانا نظامی فرماتے ہیں،

تن او کہ صافی تر از جان ماست
اگر شد بیک لحظہ آمد روا است

۱۱ نومبر ۱۹۶۶ء کے ترجمان اسلام لاہور میں ہے روس نے بھی ایک خلائی تجربہ گاہ فضاء میں چھوڑی ہے جو کہ خلا میں ۶۲ سے ۲۴۸ میل تک کی بلندی پر زمین کے گرد چکر کاٹ رہی ہے یہ تجربہ گاہ گذشتہ اکتوبر میں چھوڑی گئی تھی۔

اور حضرت مولانا محمد انور کشمیری نے اپنے قصیدے ضرب الخاتم علی حدوث العالم میں لکھا ہے کہ

**وقد قيل إن المعجزات تقدم**

**بما يرتقي فيه الخليقة في المدى**

چنانچہ آئے دن کے تجربے ہم مشاہد کررہے ہیں حضرت شاہ صاحب کے اس شعر کا مطلب یہ ہے کہ انبیاء کے معجزات اس بات کی دلیل ہیں کہ آئندہ کو مخلوقات ان کا تجربہ کرے گی، چنانچہ ریڈیو کی ایجاد اس بات کی دلیل ہے کہ حضرت ابراہیم نے جوحج کے متعلق آواز دی تھی وہ بالکل حق ہے گواس کے متعلق سائنس ابھی ابتداء ہی میں ہے یعنی حضرت ابراہیم نے تو کعبہ شریف کے بنانے کے بعد ایسی آواز دی تھی جو تا قیامت جن کی قسمت میں حج لکھا تھا ان سب نے لبیک کہی، یعنی حضرت ابراہیم کا آواز دینا بغیر کسی آلہ کے تھا، اور سائنس اب آلات کی ایجاد سے اس طرف ترقی کررہی ہے تا کہ یہ منوایا جائے کہ جو کچھ انبیاء علیہم السلام نے کیا ہے وہ سب کچھ ممکن الوقوع ہے یا مثلاً ہوائی جہاز کی ایجاد حضرت سلیمان علیہ السلام کے تخت کے اڑنے کی تصدیق فعلی ہے مگر وہ بغیر آلات کے تھا، اور یہ آلات سے ہے۔ اور جیسے حضرت عمر نے منبر پر کھڑے ہوئے پندرہ سو میل پر آواز بغیر کسی آلہ کے پہنچادی تھی، فرمایا تھا یا ساریۃ الجبل الجبل اسی طرح حضرت عیسی کا عروج اور نزول ہے۔ الحاصل کہ حشر اجساد اور موت کے بعد سارے عالم کا اٹھنا وغیرہ سب برحق ہیں خواہ ہماری سمجھ سے بالاتر ہوں۔ ایسے ہی حضرت عیسی کا آسمانوں پر جانا اور قرب قیامت میں آپ کا نزول ہونا سب برحق ہیں اور اس پر ایمان لانا فرض ہے، اور یہی صراط مستقیم ہے، واللہ یھدی من



**یشاء إلى صراط مستقیم.**

یا اللہ ہمیں اپنے فضل سے حضور کا اتباع نصیب فرما اور ہم کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت نصیب فرما، ہمیں بزرگان دین کا اتباع نصیب ہو آمین یا رب العالمین۔

☆☆☆

علامہ ابن منیر نے فرمایا ہے کہ تجلی ایک رتبہ ہے بڑا عالیشان وہ ایک حالت ہوتی ہے۔ (بین النوم والیقظۃ)

ف: جب انسان کثرت سے ذکر الٰہی کرتا ہے اور اس کی ہڈی ہڈی میں یہ سما جاتا ہے اور اس کو باری تعالی اپنے فضل سے روح کا ذکر نصیب کرتے ہیں اور اس کو سلطان الاذکار نصیب ہو جاتا ہے اس پر اس حالت کا کھلنا آسان ہو جاتا ہے حضرت شیخ عطار فرماتے ہیں۔

خنجر خاموشی وشمشیر جوع
نیزہ تنہائی وترک ھجوع

اور اس مسئلہ کو اہل تحقیق کے سوا کوئی کم سمجھتا ہے علامہ زرقانی چونکہ اہل حقائق میں سے ہیں اس لئے انہوں نے اس مسئلہ کو خوب لکھا ہے، اور اپنی کتاب میں جابجا تحقیق کی ہے، زرقانی (شرح مواہب لدنیہ جلد ۶، ۸)۔

در ہمہ سیر وغربتے کشف نشد حقیقتے

گرچہ شدم برنگ بو خانہ بخانہ کو بکو

تشریح: تمام سفر میں کوئی حقیقت منکشف نہ ہوئی اگرچہ میں خوشبو کی طرح ہر جگہ پھرا، یعنی اس عالم مشاہدہ میں اس عالم کی حقیقت بالکل منکشف نہیں ہوتی جب تک آدمی عالم برزخ میں نہ چلا جائے، تو بعینہ اس کو بیان نہیں کرسکتا۔

گر بودم فراغتے از پس مرگ ساعتے
شرح وہم ہمہ بتو قصہ بقصہ ہو بہو

اگر مجھ کو مرنے کے بعد ایک گھڑی بھی فرصت مل گئی تو تیرے سامنے سب کچھ بیان کردوں گا۔

دانہ خلاف تخم نے ہرچہ بود ز جبر وقدر
آنچہ کہ کشتہ ای دروحظ بحظ جو ز جو

خواہ کوئی اپنے آپ کو مجبور سمجھے یا قادر مطلق سمجھے بہرحال غلہ وہی ہوتا ہے جیسا بیج ڈالتے ہیں جو کچھ تو نے بویا ہے اسی کو کاٹ لے اگر گیہوں بوئے ہیں تو گیہوں کاٹ لو اگر جو بوئے ہیں جو کاٹ لو۔

ظاہر و باطن اندراں ہمچو نواۃ ونخل داں
نے بعدا ویک ز دو جب بجب دو بدو

یہ دنیا اور آخرت اس طرح ہیں جیسے کھجور کا درخت اور گٹھلی ہوتی ہے یہ دونوں جہاں اس طرح نہیں ہیں کہ ہم ایک دوان کو کہیں جیسا کہ گٹھلی پھوٹ کر اندر سے کھجور کا درخت نکل آتا ہے، تو گٹھلی تو دنیا کی مثال ہے، اور



کھجور کا درخت عالم آخرت کی مثال ہے خوب سمجھ لینا چاہئے۔

رشتہ این جہاں بتن جامہ آن جہاں بتن
رشتہ برشتہ نخ بنخ تار بتار پو بپو

جیسے گٹھلی چھپ جاتی ہے اور کھجور کا درخت ظاہر ہوجاتا ہے بعینہ اسی طرح یہ بدن تو بظاہر چھپ جاتا ہے اور روح ظاہر ہوجاتی ہے، بعینہ تانا بانا اسی طرح ظاہر ہوتا ہے کہ روح چوں کہ اس جہاں کی چیز ہے اس کے آثار قبر ہی سے ظاہر جاتے ہیں اور بدن چونکہ اس جہاں کی چیز ہے یہ بظاہر ٹوٹ پھوٹ جاتا ہے۔

ہست جزا ہمو عمل سم کہ خورد شود مرض
بیخ وشجر ہمو ہمو تخم وثمر چنو چنو

جزا جنس عمل سے ہوتی ہے قرآن شریف میں آتا ہے ﴿فمن یعمل مثقال ذرۃ خیرا یرہ ومن یعمل مثقال ذرۃ شرا یرہ﴾ ﴿ووجدوا ما عملوا حاضرا ولا یظلم ربک أحدا﴾ سورہ کہف۔

جو کوئی ذرہ کے برابر نیکی کرے گا اس نیکی کو دیکھ لے گا جو کوئی ذرہ کے برابر برائی کرے گا وہ اس برائی کو دیکھ لے گا۔ سارے قرآن کو دیکھ لو یہی آتا ہے کہ جو کچھ کیا ہے وہی ملے گا۔ وأن لیس للإنسان إلا ماسعی جو آدمی زہر کھاتا ہے وہی زہر مرض کی شکل میں ظاہر ہوتا ہے جو جڑ ہے وہی شجر ہے جو پھل ہے وہی بیج ہے مشہور ہے کہ بیج جب ٹہنی کے ہاتھ چڑھتا ہے اس کا

نام پھل ہوتا ہے۔

قبر کہ بوداورے سوئے جہان دیگرے
غیب شود شہود ازو دیدہ بدید رو برو

قبر میں جاکر اپنے سب اعمال منکشف ہوجائیں گے جب روح ظاہر ہوجائے گی کیونکہ روح لطیف ہے اس واسطے اس لطیف کو لطیف چیزیں سب نظر آجائیں گی یعنی عالم قبر دوسرے جہاں کے لئے ایک روشن دان کا کام دے گی جیسا کہ حدیث میں آتا ہے کہ نیک آدمی کے لئے جنت کی خوشبوئیں آتی ہیں اور ہوائیں آتی ہیں اور برے آدمی کے لئے جہنم کی گرمی محسوس ہوتی ہے، اور قبر کو فرمایا گیا کہ یا تو ایک باغ ہے جنت کے باغوں میں سے یا ایک گڑھا ہے جہنم کے گڑھوں میں سے، یعنی عالم غیب قبر میں منکشف ہوجائے گا گویا قبر ایک دروازہ ہے عالم غیب کے لئے۔

منکشف آں جہاں شود گرچہ دریں جہاں بود
زندگی دگر چنو ذرہ بذرہ موبہ مو

وہ جہاں بالکل واضح ہوجائے گا اگرچہ بظاہر قبر تو اسی جہاں میں ہوتی ہے اس جہاں کی زندگی اس پر واضح ہوجاتی ہے۔

مردن این طرف بوزیستن دگر طرف
روزن بازدید تو طبقہ بطبقہ تو بتو

اس طرف کا مرنا اس طرف کا جینا ہے عالم آخرت کے تمام طبقات اس پر کھل جاتے ہیں اور اس روشن دان سے نظر آجاتے ہیں جیسا کہ احادیث



میں صاف مذکور ہے مشہور ہے کہ یہ راستہ آنکھ بند کرنے سے طے ہوتا ہے جو برزخی آدمی ہوتے ہیں ان پر عالم برزخ منکشف ہوتا ہے۔

حضرت شاہ صاحب فرمایا کرتے تھے، وإن جهنم لمحيطة بالكافرين بے شک جہنم احاطہ باندھے ہوئے ہے کفار کا کہ کافر کو جہنم حقیقتا گھیرے ہوئے ہے قیامت کے روز یہ زمین کا گولہ اٹھادیا جائے گا نیچے سے جہنم نمودار ہوجائے گی، اسی واسطے مومن کو حکم دیا گیا ہے کہ تو اوپر کو پرواز کر اور ہلکا پھلکا ہوجا، حدیث شریف میں ہے کہ مومن کو کہا جائے گا کہ پڑھتا جا اور چڑھتا جا، رتل وارتق.

تا نہ شکست صورتے جلوہ نزد حقیقتے

جب تک کہ ظاہری صورت نہیں ٹوٹتی اس وقت تک حقیقت جلوہ نما نہیں ہوتی مولانا رومی فرماتے ہیں:

ہر بنائے کہنہ کہ آباداں کنند
اول آن بنیاد را ویراں کنند

جو پرانی عمارت کہ اس کو نئے سرے سے بناتے ہیں پہلے اس عمارت کو برباد کردیتے ہیں اسی طرح اس دنیا کو توڑ پھوڑ دیا جائے گا، پھر اس میں سے آخرت نمودار کردی جائے گ، جیسے کہ گٹھلی کو زمین میں دبا کر توڑ پھوڑ دیا جاتا ہے اس میں سے کھجور کا درخت نمودار کردیا جاتا ہے، حقیقی جہاں یعنی آخرت تب نمودار ہوگی جب یہ جہاں فانی توڑ پھوڑ دیا جائے گا، لہذا قیامت کا آنا برحق ہے، وہ چونکہ رب العالمین ہیں وہ انسان کی تربیت اسی

طرح کرتے ہیں عالم برزخ میں رکھ کر پھر عالم آخرت میں اس کو نمودار کریں گے۔ اسی واسطے انبیاء کو مبعوث فرمایا کہ لوگوں کو اس کا یقین دلائیں کہ قیامت ضرور قائم ہوگی۔ یہ تقریر حضرت شاہ صاحب نے بہاول پور میں ۱۹۳۲ء میں فرمائی تھی، پھر میں نے یہ تقریر حضرت عبدالقادر مولانا رائے پوری کی خدمت میں سنائی تو حضرت بہت خوش ہوئے اور تصدیق فرمائی، یہ ۱۹۴۶ء کا واقعہ ہے جب کہ میں حضرت کی خدمت میں ڈھنڈی ضلع سرگودھا میں موجود تھا۔ اب تو نہ حضرت شاہ صاحب رہے جوان سے استفادہ کیا جاتا اب کوئی نہیں رہا جو ایسی مشکل باتوں کو حل کرے، ایسا بلند اور باریک مسئلہ حضرت شاہ صاحب نے باتوں ہی باتوں میں ایسا حل کر کے رکھ دیا گویا عالم برزخ ہمارے سامنے ہے، مرنے سے پہلے حضرت کے زیر مطالعہ اکثر مثنوی شریف ہوتی تھی، عموماً عالم ارواح اور عالم برزخ کی باتیں کیا کرتے تھے اور یہ تو اکثر فرماتے تھے کہ اب ہمارا آخری مرحلہ ہے کسی کو کیا معلوم تھا کہ اپنے وصال کی طرف اشارہ فرمارہے ہیں۔

بہاول پور سے چلتے وقت مولانا غلام محمد شیخ الجامع گھوٹوی رحمۃ اللہ علی سے فرمایا اور مولانا محمد صادق صاحب سے جو کہ دوم مدرس تھے جامع عباسیہ کے، جب مقدمے کا فیصلہ ہمارے حق میں ہوجائے تو میری قبر پر آکر آواز دے دینا، ہم نے یہ بات سنی تو معمولی بات سمجھی، جب وصال ہوگیا تو پتہ چلا کہ یہ بھی اپنے وصال کی طرف اشارہ تھا۔

حضرت کے وصال کے کئی ماہ بعد مقدمہ کا فیصلہ مسلمانوں کے حق



میں ہوا تو مولانا محمد صادق صاحب نے حضرت کی وصیت کو پورا کرنے کے لئے دیوبند کا سفر کیا اور آپ کی قبر مبارک پر روتے ہوئے آواز دی۔ مولانا محمد صادق صاحب کو حضرت شاہ سے بڑی عقیدت تھی اور حضرت مولانا غلام محمد صاحب دین پوری سے بیعت تھے، حضرت شاہ صاحب کے دربار میں بالکل خاموش رہتے تھے ویسے بڑے فاضل تھے علوم مستحضر تھے۔

☆☆☆

حضرت شاہ صاحب کا بہاول پور تشریف لے جانا مولانا محمد صادق کی زبانی سنئے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حامدًا و مصلیًا

شیخ الاسلام والمسلمین اسوۃ السلف وقدوۃ الخلف حضرت مولانا سید محمد انور شاہ صاحب کاشمیری قدس اللہ اسرارہم کی بلند ہستی کسی تعارف اور توصیف کی محتاج نہیں، آپ کو مرزائی فتنے کے رد اور استیصال کی طرف خاص توجہ تھی، حضرت شیخ الجامعہ صاحب کا خط شاہ صاحب کی خدمت میں دیوبند پہنچا تو حضرت ڈابھیل تشریف لے جانے کا ارادہ فرما چکے تھے، اور سامان سفر باندھا جا چکا تھا مگر مقدمہ کی اہمیت کو ملحوظ فرما کر ڈابھیل کی تیاری کو ملتوی فرمایا اور ۱۹/اگست ۱۹۳۲ء کو بہاول پور کی سرزمین کو اپنی تشریف آوری سے مشرف فرمایا، حضرت کی رفاقت میں پنجاب کے بعض علماء مولانا عبد

الحنان خطیب آسٹریلیا مسجد لاہور وناظم جمعیت علماء پنجاب مولانا محمد صاحب لائل پوری فاضل دیوبند مولانا محمد زکریا صاحب لدھیانوی وغیرہم بھی تشریف لائے، ریاست بہاول پور اور ملحقہ علاقہ کے علماء وزائرین اس قدر جمع ہوئے کہ حضرت کی قیامگاہ پر بعض اوقات بیٹھنے کی جگہ نہ ملتی تھی اور زائرین مصافحہ سے مشرف نہ ہوسکتے تھے، ۲۵/اگست ۱۹۳۲ء کو حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا بیان شروع ہوا، عدالت کا کمرہ امراء ورؤساء ریاست وعلماء کی وجہ سے پر تھا، عدالت کے بیرونی میدان میں دور تک زائرین کا اجتماع تھا، باوجودیکہ شاہ صاحب عرصہ سے بیمار تھے اور جسم مبارک بہت ناتواں ہوچکا تھا مگر متواتر پانچ روز تک تقریباً پانچ پانچ گھنٹے یومیہ عدالت میں تشریف لاکر علم وعرفان کا دریا بہاتے رہے، مرزائیت کا کفر وارتداد، دجل وفریب کے تمام پہلو آفتاب نصف النہار کی طرح روشن فرمائے، حضرت شاہ صاحب کے بیان ساطع البرہان میں مسئلہ ختم نبوت اور مرزائی کے ادعا نبوت ووحی مدعی نبوت کے کفر وارتداد کے متعلق جس قدر مواد جمع ہے اور ان مسائل وحقائق کی توضیح وتفصیل کے لئے جو ضخیم کتاب میں یکجا نہیں ملے گا۔ حضرت شاہ صاحب کے بیان پر تبصرہ کرنا خاکسار کی فکر کی رسائی سے باہر ہے، ناظرین بہرہ اندوز ہوکر حضرت شاہ صاحب کے حق میں دعا فرمادیں کہ اللہ تعالیٰ حضرت مرحوم کو اعلیٰ علیین میں مدارج بلند فرمادیں۔ آمین



☆...... علماء اہل حدیث میں سے جو چوٹی کے علماء ہیں وہ بھی حضرت شاہ صاحب کے فضل وکمال کے مداح تھے، مولانا ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی نے جب قادیاں میں آپ کا بیان سنا تو فرمایا کہ اگر مجسم علم کسی کو دیکھنا ہو تو مولانا انور شاہ کو دیکھ لے۔

دوم مولانا عبد التواب ملتانی تلمیذ رشید حضرت مولانا عبد الجبار غزنوی نے علماء اہل حدیث کے مجمع میں حضرت شاہ صاحب کے علمی کمالات اور بزرگی کا برملا اعتراف کیا، مولوی محمد اسماعیل صاحب گوجرانوالہ نے اس مجمع میں کہا تھا کہ مولانا انور شاہ صاحب تو حافظ حدیث ہیں، مولانا ثناء اللہ صاحب مرحوم متعدد بار ملاقات فرما کر حضرت سے علمی استفادات فرماتے رہے، حضرت شاہ صاحب امرتسر تشریف لاتے تھے علماء اہل حدیث احناف کی نسبت زیادہ سے زیادہ تعداد میں حضرت کی مجالس میں شریک ہوا کرتے تھے اور اس کا اہتمام خصوصی رکھتے تھے۔

مولانا ثناء اللہ صاحب مرحوم نے اپنے اخبار اہلحدیث میں حضرت شاہ صاحب مرحوم کے وصال پر ایک طویل مقالہ سپرد قلم کیا ہے اور اس میں اپنے دردِ دل کا اظہار کیا ہے اور حضرت کے مناقب اور علمی فضائل بیان کئے ہیں، اور محبت بھرے الفاظ میں متعدد ملاقاتوں کا ذکر کیا، اور یہ کہا کہ بے نظیر عالم دین رخصت ہوگیا۔

اور مصری علماء میں سے علامہ حضرت مولانا محمد زاہد کوثری نے ''تانیب الخطیب'' اور متعدد رسائل اور مقالات الکوثری میں جگہ جگہ حضرت

شاہ صاحب کے علمی تبحر کا برملا اعتراف کیا ہے، کوثری کی یہ سب تصانیف بندہ کے پاس موجود ہیں مقالات کوثری مدینہ منورہ سے بڑی کوشش کے بعد دستیاب ہوئی، اس کتاب کے پڑھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ علامہ کوثری حضرت شاہ صاحب سے بہت متاثر ہیں، ''عقیدۃ الاسلام'' مع ''تحیۃ الاسلام'' کے جدید ایڈیشن سے مولانا مولوی محمد یوسف صاحب بنوری کا مقدمہ پڑھنا چاہیے ''نیل الفرقدین'' کی ''تانیب الخطیب'' میں بڑی ہی تعریف کی ہے۔



السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

حضرت مولانا محمد طاسین صاحب آپ کا ہدیہ متبرکہ خطبات اکفار الملحدین دوعدد نسخے پہنچا، الحمد لله حمدا كثيرا طيبا مباركا فيه مباركا عليه، ہدیہ کیا تھا ایک نعمت غیر مترقبہ تھی جس پر آپ بہت شکریہ کے اور مبارک باد کے مستحق ہیں۔ حضرت مولانا محمد ادریس صاحب نے اکفار الملحدین کا اردو ترجمہ کرکے مسلمانوں پر بڑا ہی احسان عظیم فرمایا ہے، حضرت مولانا ومخدومنا شیخ المحدثین محمد انور شاہ کشمیری کی شاید روح کتنی خوش ہوئی ہوگی اور مولانا محمد ادریس کے کتنے مدارج عالیہ بلند ہوئے ہوں گے، ان کے لئے یہ ترجمہ سرمایہ آخرت ہے اور تمام دنیا کے مسلمانوں پر بڑا ہی احسان عظیم ہے اور آپ کو بھی اللہ تعالیٰ خوش رکھیں۔ مجلس علمی کیا ہے ایک



خوان نعمت ہے جس کو آپ نے مسلمانوں کے دینی اور دنیاوی نفع کے لئے بچھا رکھا ہے اور ہر وقت اعلیٰ سے اعلیٰ نعمتیں دنیا بھر کے مسلمانوں کے لئے تقسیم کرتے رہتے ہیں۔

این سعادت بزور بازو نیست
تانہ بخشد خدائے بخشندہ

مولانا حاجی محمد صاحب سملکی ثم افریقی بڑے ہی خوش قسمت تھے کہ خدا نے ان کو اس طرح متوجہ کیا، حضرت شاہ صاحب کی یہ خواہش ہوتی تھی کہ ان کے علوم کو کوئی اپنے لفظوں میں دنیا تک پہنچا دے ''اکفار الملحدین'' تو دنیا بھر میں پہلی کتاب ہے جس میں اصول تکفیر مدون فرمائے گئے ہیں، گویا یہ کتاب حضرت کی ایک الہامی کتاب ہے، ''عقیدۃ الاسلام'' کو بھی آپ نے دوبارہ شائع کیا، اور ''تحیۃ الاسلام'' کو ساتھ ہی ملا دیا اس سے علماء کو بہت فائدہ ہوا۔ حضرت شاہ صاحب کی یہ خواہش تھی کہ ضرب الخاتم میں جو حوالے دئے گئے ہیں اس کی عبارتیں مولانا محمد یوسف صاحب بنوری نے جمع کی تھیں وہ بھی اگر چھپ جائیں تو یہ بڑی خدمت ہوگی۔ ضرب الخاتم بڑی ضروری کتاب ہے جس کو علماء بھی کم سمجھتے ہیں، حضرت شاہ صاحب فرماتے تھے کہ جتنا ڈاکٹر محمد اقبال ضرب الخاتم کو سمجھے ہیں اتنا کوئی مولوی بھی نہیں سمجھا۔ اگر اس کے ساتھ حوالہ جات کی عبارتیں بھی شامل کردی جائیں تو یہ بہت بڑی خدمت ہوگی۔ خطبات کے شروع میں جو نماز سے متعلق آپ نے مضمون دیا ہے وہ بڑا ہی قیمتی ہے، آپ اگر سید سلیمان ندوی کی سیرت النبی کے حوالہ کی

بجائے اگر امام ربانی مجدد الف ثانی کے مکتوبات شریفہ سے اقتباسات لیتے تو بہت اچھا ہوتا، کیونکہ حقیقت صلاۃ تک رستہ حاصل کرنے والے یہ ہی محقق علماء ربانی ہیں جو حقیقت صلاۃ تک پہنچتے ہیں اور ان پر حقائق منکشف ہوتے ہیں۔

میں جب ۱۹۳۹ء میں حج بیت اللہ کو گیا یہ جنوری ۱۹۳۹ء کا واقعہ ہے (حضرت شاہ صاحب کا وصال مئی ۱۹۳۳ء میں ہوگیا یعنی ۳ رصفر ۱۳۵۲ھ)۔ یہ واقعہ ذی قعدہ ۱۳۵۷ھ کا ہے اس وقت مولانا عبید اللہ صاحب مرحوم سندھی مکہ مکرمہ میں تھے، جس دن میں بعد نماز مغرب ان کی زیارت کے لئے گیا وہ مصلی مالکی کے پاس بیٹھے تھے میرے ساتھ میاں جان صاحب مطوف تھے، جب ملاقات ہوئی تو مولانا عبید اللہ نے دریافت فرمایا کہ تو نے کسی سے پڑھا اور تو کسی سے بیعت ہے؟ میں نے عرض کیا کہ حدیث تو حضرت مولانا محمد انور شاہ کشمیری سے پڑھی اور بیعت حضرت مولانا محمود الحسن یعنی شیخ الہند سے کی، اس پر حضرت مولانا عبید اللہ صاحب بہت خوش ہوئے پھر فرمایا کہ جب حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی حرمین شریفین میں تشریف لائے تو فرمایا کہ مجھے اللہ تعالیٰ نے مشاہدہ کا حج کرایا میں نے جب کعبۃ اللہ کی دیواروں کو ہاتھ لگایا تو یوں محسوس ہوا کہ یہ دیواریں پتھر کی تو نہیں بلکہ نور کی دیواریں ہیں گویا تجلیات کعبہ ان پر منکشف کردی گئیں، ان کے نورانی ہاتھ نور کی دیواروں کو محسوس کرنے لگے، پھر فرمایا جب میں روضہ مطہرہ پر مدینہ منورہ میں حاضر ہوا اور روضہ اقدس کی دیواروں کو ہاتھ لگایا تو



معلوم ہوا کہ دیواریں بھی نور کی بنی ہوئی ہیں۔

حضرت مولانا شاہ عبد الغنی محدث دہلوی نے ''انجاح الحاجۃ'' میں لکھا ہے کہ أن تعبد الله كأنك تراه یہ تو مشاہدہ ہے۔ اور فإن لم تكن تراه فإنه يراك یہ حضور ہے اگر آدمی نماز طریقہ پر پڑھے اور ذکر اذکار بھی کرتا جو حتی کہ اس کو باری تعالیٰ روح کا ذکر نصیب کرتے ہیں تا آنکہ اس کا بال بال ذاکر ہو جائے تو اس کو حضوری نصیب ہو جاتی ہے، اگر روح کے ذکر کے بعد ذکر سر بھی نصیب ہو تو اگر خدا تعالیٰ کو منظور ہوا اور اس میں استعداد بھی ہو تو مشاہدہ بھی نصیب ہو سکتا ہے، مگر اس میں محنت درکار ہے، ارحنی یا بلال اور الصلاۃ معراج المؤمنین اور المصلي ينادي ربه اور قرة عيني في الصلاة وغيرها احادیث کا مطلب اس پر کھل جاتا ہے، گویا علم تقلیدی سے نکل کر علم تحقیقی نصیب ہو جاتا ہے۔ حضرت مولانا عبد القادر رائے پوری قدس سرہ العزیز فرماتے تھے کہ مولانا محمد انور شاہ کشمیری ایک دفعہ گنگوہ تشریف لے گئے تو فرمایا کہ حضرت میرے لئے دعا فرمائیں کہ مجھے نماز پڑھنی آجائے سبحان اللہ کہ حضرت کو نماز ہی کا فکر رہا کہ نماز صحیح طریقے پر پڑھنا آجائے حضرت گنگوہی سے دعا کروائی، یہ بات حضرت شاہ عبد القادر رائے پوری نے کئی دفعہ فرمائی تھی۔

حضرت مولانا تھانوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ میں جب کانپور پڑھاتا تھا تو میرا معمول تھا کہ شعبان میں جب میں تھانہ بھون آتا تو گنج مراد آباد حضرت مولانا فضل رحمن رحمۃ اللہ علیہ کی زیارت کرکے آتا، ایک دفعہ

میں جب حاضر ہوا تو بیٹھتے ہی حضرت مولانا فضل رحمٰن صاحب نے فرمایا کہ مولانا یہ جو حدیث میں آتا ہے **اللھم اعطنی تشوقا الی لقائک** شوق کا کیا مطلب ہے؟ میں نے عرض کیا کہ حضرت ہی فرمائیں مجھے تو شوق کے معنی نہیں آتے، تو حضرت نے فرمایا شوق کے معنی ہیں تڑپ، یعنی اے خدا اپنے دیدار کی تڑپ عنایت فرما یعنی یہ غم لگا رہے کہ ہائے میں نے کچھ نہیں کیا، کسی نے کیا خوب کہا ہے:

یہاں جو درخور توفیق غم پائے نہیں جاتے
انہیں راز درون پردہ سمجھائے نہیں جاتے

یعنی سارے غموں کو چھوڑ کر فقط ایک اس کے دیدار کا غم لگا رہے جیسا کہ احادیث میں وارد ہے، جو آخرت کا غم لگائے رکھے خدا اس کے سارے غموں کے لئے کفایت کرتے ہیں، یہ بات کثر ذکر سے پیدا ہوتی ہے کہ ذکر کی بھوک و پیاس لگی رہے اور ذکر اس کی خوراک بن جائے جیسے ملائکہ اللہ کی تسبیح باری تعالیٰ اور تقدیس غذا ہے بندہ بھی اگر اخلاص سے چلے اور محنت کرے تو باری تعالیٰ یہ بات نصیب فرماتے ہیں۔ ہمارے حضرت شاہ عبد الرحیم صاحب رائپوری رحمۃ اللہ علیہ فقط چائے کی ایک فنجان پر روزہ رکھتے تھے اور سارا دن قرآن شریف پڑھتے رہتے حتی کہ روزانہ کا قرآن شریف ختم کرنا معمول تھا، حضرت رائے پوری یعنی شاہ عبدالقادر صاحب فرماتے ہیں کہ میں نے ایک دن جرأت کر کے دریافت کیا کہ حضرت اتنی تو گرمی کے روزے ہیں اور آپ فقط ایک فنجان پر کفایت کرتے ہیں فرمایا کہ الحمدللہ جنت



کا ذائقہ آ رہا ہے۔

میں نے حضرت شاہ عبدالرحیم رائے پوری کی بھی زیارت کی ہے ہمارے حضرت رائے پوری یعنی شاہ عبدالقادر چونکہ حضرت شاہ صاحب کے شاگرد تھے، حضرت شاہ عبدالرحیم رائے پوری کو بھی حضرت شاہ صاحب سے بھی بڑی محبت تھی اکثر دیوبند تشریف لے جاتے تھے اور حضرت شاہ صاحب بھی رائے پور زیارت کے لئے تشریف لاتے تھے۔ ایک دفعہ حضرت رائے پوری حضرت شاہ عبدالرحیم رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ میں نے یہ سفر دیوبند کا اسلئے کیا ہے کہ مولانا محمد انور شاہ کو دارالعلوم دیوبند کا رکن بنانا ہے حضرت شیخ الہند سے بھی بڑی ہی محبت تھی۔

حضرت شاہ عبدالقادر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ حضرت نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ کا دسترخواں بہت وسیع تھا حضرت خود کچھ نہیں تناول فرماتے تھے، ایک دفعہ شوربے کے پیالے کی طرف ہاتھ بڑھایا اور پھر لقمہ منہ میں نہیں ڈالا تا آنکہ دسترخوان اٹھالیا گیا، پھر رات بھر کے جاگنے کا معمول تھا۔

دیوبند بزرگوں میں یہ مشہور تھا کہ حضرت شاہ صاحب جب نماز پڑھتے ہیں تو ٹھیک بندہ بن کر کھڑے ہوتے ہیں، اور حضرت شاہ صاحب کا اتقاء بہت ہی بڑھا ہوا تھا، ہمارے ایک استاد تھے حضرت مولانا مفتی فقیر اللہ صاحب وہ فرماتے تھے کہ حضرت شاہ صاحب کو دیکھ کر خدا تعالیٰ یاد آتا ہے، یہی اولیاء اللہ کی نشانی ہے، جیسا کہ روایات میں حضرت عبداللہ بن زبیر رضی

اللہ عنہ کے متعلق نماز پڑھنا ثابت ہے، کم از کم میں نے تو اپنی ساری عمر میں حضرت شاہ صاحب جیسا نماز پڑھنے والا کوئی نہیں دیکھا۔ حضرت کے چہرہ پاک سے یوں محسوس ہوتا تھا کہ ان کو اللہ تعالیٰ کی خشیت بہت ہے۔ الذین آمنوا و کانو یتقون اولیاء اللہ کے متعلق قرآن پاک میں فرمایا۔

فقط والسلام

بچوں کو دعوات، اور پیار (۱)

☆☆☆

بعض اوقات سبق کے ضمن میں طلباء کا دل بہلانے کے لئے کوئی بات ظرافت کی کہہ دیتے تھے، ایک دفعہ بخاری شریف کے درس میں قصہ سنایا کہ دیوبند میں ایک شاعر صاحب تھے وہ فرماتے تھے کہ ہم بھی تصوف پر شعر کہتے ہیں مثلاً:

الٹپٹی والنہرینا والاسترا

حجام تیرے شوق میں کفگیر لایا ساتھ

کسی نے کہا کہ شعر تو آپ نے خوب سنایا مگر اس میں تصوف کی کون سی بات ہے؟ دوسرے آدمی نے کہا کہ اجی اس میں الف لام تو تصوف کا ہے، اس پر حضرت شاہ صاحب بہت مسکراتے تھے، پھر فرمایا کہ میں کہتا ہوں کہ پہلے مصرع میں قضاء بھی ہونا چاہیئے یعنی

---

(۱) یہ خط حضرت مولانا طاسین صاحبؒ کے نام ہے جو ص: ۲۴۶ سے شروع ہوا ہے۔ مصحح



الٹپٹی والنہرینا والاسترا قضا

تا کہ وزن درست رہے، پھر وہ شاعر صاحب فرمانے لگے کہ میں کیا شاعر ہوں مجھ سے تو بیچارہ ذوق ہی اچھا تھا اس پر بہت مسکراتے تھے۔

☆......آپ کی نظمیں بہت ہیں بہت سے قصائد عربی و فارسی ہیں، بعض نظمیں ایسی ہیں جن کا ایک مصرع فارسی اور ایک عربی ہے، عموماً اشتیاقیہ نظمیں بہت ہیں جو اکثر مدینہ شریف کے راستہ میں کہی ہیں، کئی نظموں کا اور قصائد کا مجموعہ ہمارے پاس بھی ہے جو اگر موقع ملا تو شائع کیا جائے گا، ان شاء اللہ، آگے جو اللہ کو منظور ہوگا۔

☆......فرماتے تھے کہ میں نے شعروں پر کبھی وقت ضائع نہیں کیا جب کھانے پر بیٹھتا تھا تو پنسل اور کاغذ اپنے پاس رکھتا تھا ایک لقمہ کھایا اور ایک شعر کہہ لیا لکھ لیا پس ادھر کھانا ختم ہوا ادھر اشعار ختم ہوئے، مقامات حریری کی طرز پر آپ کی ایک کتاب تھی جس میں کئی ایک مقالے بے نقط تھے۔

☆......ایک دفعہ احقر حضرت کی زیارت کے لئے حضرت کے کمرہ میں بیٹھا تھا کہ اتنے میں حضرت مفتی عزیز الرحمٰن صاحب تشریف لائے اور دروازے پر کھڑے ہو کر ایک مسئلہ حضرت شاہ صاحب سے دریافت فرماتے تھے حضرت نے فرمایا کہ میں خود ہی حاضر ہو جاتا، حضرت آپ نے کیوں

